# مَا كَانَ مُحَمَّدٌ اَبَا اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِكُمْ وَلٰكِنْ رَّسُوْلَ اللّٰهِ وَخَاتَمَ النَّبِيّٖنَ

معدن جواہر معجزات نبویہ عمان لآلی آیات بینات مصطفویہ براہین قواطع رسالت حجج سواطع نبوت
دلائل لوامع خصائص ذات خاتم المرسلین رحمۃ للعالمین شفیع المذنبین علت وجود عالم و آدم
نبی الامم رسول العرب والعجم صاحب قاب قوسین سید الثقلین خواجہ دوسرا بشیر و کوکبہ انبیا
مقدمۃ الجیش اصفیا مظہر شان لولاک لما حبیب کبریا احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلوات اللہ
علیہ و الہ الکرام و صحبہ العظام ما دامت اللیالی و الایام موسوم بہ

# معجزات نبی الوریٰ

اُردو ترجمہ

# خصائص کبریٰ

جو مولفہ خاتم المحدثین حجت اللہ فی العالمین امام ہمام شیخ جلال الدین سیوطی رح اور لب لباب
احادیث صحیحہ ہے بعہد دولت علیہ فخر الملوک و السلاطین رونق تاج و نگین کہف الامم ملاذ الفقر
والعجم قدر قدرت اعلیحضرت حضور پرنور نواب میر عثمان علیخان بہادر نظام سابع دکن خلد اللہ سلطنتہٗ
خادم العلما خاکسار محمد عبد الجبار خان آصفی نظامی منتظم مرافعہ محکمہ معتمدی صرف خاص و پیشی
خداوندا اعلیحضرت حضور پرنور سرکار نظام دکن سے صاف الفاظ میں اصحاب قلوب صافیہ کے
ملاحظہ کے لئے مرتب اور مدون کیا اور بتوفیق الٰہی احسن اوان میں

مطبع نامی مفید عام آگرہ میں بہ اہتمام محمد قادر علیخان صوفی طبع ہو کر شایع ہوا




اہل بصیرت پر مخفی نہین ہے کہ کل ممکنات کی علت غائی انسان کا وجود ہے جو اشرف المخلوقات
کی صفت سے متصف ہے - اور افراد انسانی مین انبیا اور رسل علیہم الصلوات والتسلیمات
اکمل اور اتم وجود سے مبعوث کئے گئے ہین جن کے کمالات نبوت اور رسالت سے
حق جل وعلیٰ کی عظمت قدرت اور کمال حکمت کا ظہور پایا جاتا ہے - انبیا اور رسل علیہم السلام
مین بھی مدارج صفات کا تفاوت ہے اور ایسی ہی اونکی شرایع اور احکام اور معجزات کی شان ہے
سے پیغمبر فخر بشر علت ایجاد عالم و آدم خاتم الانبیا حبیب کبریا احمد مجتبیٰ محمد مصطفےٰ صلی اللہ
علیہ والہ وصحبہ وسلم چونکہ رحمۃ للعالمین کی صفت سے متصف تے اور آپکی ذات اقدس نبوت
کے اکمل صفات کا مظہر تہی اس لئے اون صفات کے اقتضا سے آپ کے معجزات
باہرات اور آیات بینات اور انبیا کے معجزات اور آیات سے اعلیٰ اور اکمل شان سے ظہور
مین آئے ہین اون معجزات مین سے قرآن شریف ایک ایسا عظیم الشان سماوی معجزہ ہے
کہ تیرہ سو برس سے کروڑون مخلوق جسکو دیکھ رہی ہے اور قیامت تک اس کا وجود دنیا مین

یون ہی قایم رہے گا اور ہر فرد بشر کو جو قدرت الٰہی کا قایل ہوگا اس کے ساوی ہونے کی تصدیق پر مجبوری ہوگی قرآن شریف کے سوا جو معجزے اور آیتین ذات اقدس سے روے زمین پر ظہور مین آئی ہین علماے اسلام نے اون کے جمع و تالیف مین بڑا اہتمام کیا ہے اور اسلامی کتب مین اونکا بڑا ذخیرہ چلا آرہا ہے۔ امام ہمام محی السنہ جامع مراتب صوری و معنوی شیخ جلال الدین سیوطی رح نے بہ نسبت دیگر علماے اسلام کے خاص اس شرف و سعادت کا بڑا حصہ لیا ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اکثر معجزات اور آیات اور خصائص ذات اقدس کو قوم کی معتبر کتابون سے انتخاب کر کے کتاب جلیل الشان (خصائص کبریٰ) مین نہایت خوش اسلوبی سے جمع و تالیف کیا ہے جسکو علماے اعلام اسلام بڑی وقعت کی نگاہون سے دیکھتے ہین۔ قبل زمان ولادت باسعادت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کتب سابقہ اور امم ماضیہ اور جنات اور کاہنون نے جو پیشین گوئیون کے طور پر اخبار دئے ہین اور وقت ولادت شریف سے آخر زمان وفات تک جن معجزات اور آیات بینات اور خصائص ذات اقدس پر شیخ علامہ ممدوح کو اطلاع ہوئی ہے اونکو نہایت تحقیق اور تنقید کے ساتھ محدثانہ اصول پر بیس سال مین مدون کیا ہے غرض یہ نادر کتاب اسرار قدر اور انوار حکمت الٰہی کا معدن ہے اور اسکی توصیف مین زبان اہل علم قاصر ہے خادم العلما نے اوسکے اردو ترجمہ کی توفیق پائی اور بعد تکمیل و اختتام کے اوس کا نام (معجزات نبی الورا ترجمہ خصائص کبریٰ) رکھا یہ کتاب جیسی جلیل الشان ہے ویسی ہی اسکی اشاعت ایسے مبارک و مسعود عہد مین ہوئی ہے جسکو عنوان شرف و سعادت ابدی کہنا چاہیے اس لئے خادم العلما نے اس مبارک ترجمہ کو سکندر شوکت سلیمان حشمت خاتم بذل نوشیروان عدل کہف الامم ملاذ العرب والعجم فتح جنگ نظام الدولہ نظام الملک مظفر الممالک آصفجاہ قدر قدرت اعلیحضرت حضور پر نور نواب میر عثمان علیخان بہادر

نظام سابع قلمرو دکن خلد اللہ ملکہ وسلطانہ وافاض علی العالمین برہ واحسانہ کے نام
ہمایون سے معنون کیا ہے اسلامی تالیفات مین یہ پہلی جلیل الشان کتاب ہے جو دنیا کی تاریخ
مین اس عہد مسعود کی یادگار رہنے والی ہے - اگرچہ یہ قومی خدمت کسی خصوصیت کی
مقتضی نہ تھی اور نہ سلطنت کے اغراض سے اسکو کچھہ تعلق تھا لیکن بیتنے سلف کے
اتباع سے سلطنت ابد مدت آصفیہ کا انتساب اس لئے چاہا ہے کہ اکابر اسلام اور
حامیان شرع سید الانام علیہ الصلوۃ والسلام نے باوصف دنیا سے کنارہ کش رہنے
اور نفوس زاکیہ رکھنے کے اپنی نامور تالیفات اور تصنیفات کو بادشاہان عہد اور امرائے
معزز ناموں سے معنون کیا ہے ایسے انتساب سے اون کا اصلی مقصود اتنا ہی تھا کہ
اون کے عہد کے سلاطین اور امرا کے خیر وبرکات اور اشاعت علوم وفنون کا اندازہ
خلف کو ہوسکے اور وہ پہلے اور اپنے زمانہ کے انحطاط یا ترقی علوم وفنون کے مدارج
پہچان لین -

ممالک ہندوستان مین قلمرو دکن جیسا ہنر پرور خطہ تسلیم کیا جاتا ہے اور اصناف
علوم وفنون کی اشاعت سے جو عظمت اور شوکت سلطنت آصفیہ کی مانی جاتی ہے
اوسکا وجود اور اون کی تالیفات وتصنیفات سے اس کا کامل ثبوت صفحہ دنیا پر موجود ہے
ان آثار اور نیز اس خیال سے کہ خاص صرف خاص شاہی سے مین خدمتی تعلق نہ رکھتا
ہون اور ظل عاطفت مملکت آصفیہ مین اپنے مقاصد سے کامیاب ہون مجھکو سلف
کے اتباع اور مجازی ولی نعمت کی سپاس نعمت کے لئے بھی اپنے اس ارادہ مین
تقدیم ناگزیر تھی -

اللہ تعالی جلشانہ جو منعم حقیقی ہے اوسکی بیدریغ بخشی سے مجھہ بے بضاعت کو
قوی امید ہے کہ میری اس دینی خدمت کو خاص وعام کی نگاہ قبول مین عزت بخشیگا
اور روز محشر اپنے حبیب اکرم شافع امم صلعم کے طفیل غلامان مین زیر لوائے شفاعت

اسکے صلہ مین جاویگا۔

ایک لامیہ قصیدہ جو بہ تقریب تخت نشینی قدر قدرت اعلیحضرت حضور پرنور ہے وہ عنوان کتاب مین ہدیہ ناظرین کیا جاتا ہے جسکے ملاحظہ سے خسرو سلیمان جلال قدر قدرت اعلیحضرت حضور پرنور کے گزیدہ صفات اور سلاطین ماضیہ سلطنت آصفیہ کے سلسلہ سلطنت پر اجمالی حیثیت سے اطلاع ہوسکیگی اللہ تعالی اس سلطنت ابدمدت کے حسنات و برکات اور خیرات جاریہ کو تا دور زمانہ قایم رکھے اور فرمان روا ے عہد کے جاہ و جلال کو روز افزون ترقی عطا فرمائے انہ مفیض الخیر والجود و صلی اللہ تعالے علی خیر خلقہ سیدنا محمد و الہ و صحبہ اجمعین الی یوم الدین۔

مترجم خادم العلما

محمد عبد الجبار خان آصفی منتظم مرافعہ محکمہ معتمدی صرف خاص سرکار نظام دکن

سنہ ۱۳۳۰ھ

بسم الله الرحمن الرحیم

## قصیده بتقریب سریر آرائی فرازندهٔ لوای شوکت آصفجاهی طرازندهٔ آئین شاهنشاهی مهر سپهر سلطنت درة التاج مملکت سکندر سطوت فریدون حشمت قدر قدرت اعلیحضرت حضور پرنور نواب میر عثمان علیخان بهادر فتح جنگ نظام الدوله نظام الملک مظفر الممالک آصفجاه بسط الله ظلال عدله

مهر تابان چو برافروخت تجلی مشعل — طور سینا شده بیت الشرف برج حمل

چرخ با مصقلهٔ نور زند چون دم صبح — بر رخ آئینهٔ شام زمانه صیقل

روز و شب بسکه بهم کامل و ناقص گردید — این بود نقطه و آن دایرهٔ عظمی بمثل

گشت روشن نگه دیدهٔ ارباب عدم — حال بینند نمایان صور مستقبل

نگه آرزوی دیده سحر بالد — مردم دیدهٔ خفاش زغم گردد حل

گشت دیر کهن از مهر تجلی کده — نه فتد کار شب تیره به شمع و مشعل

او هم افگند سحر سعی بدشت جولان — تنگ و تار چنان گرم عنان شد اجل

سایهٔ از فرهٔ خورشید نژادی بزمین — در بر خویش کشید است ز انوار حلل

پرتو نور ده سایهٔ مژگان سیاه — سرمه گرد نفس صبح بود در مکحل

تیغ خور کاکل مشکین شب تار برید — سر گردون شده آئینهٔ فرق سر کل

جلوهٔ صبح ز انوار دو بالا بینند — گشت از شوق چنان دیدهٔ خورشید احول

دهر بر قامت شب حلهٔ انوار برید — چرخ چون شاهد رعنا کشد اورا به بغل

پرتو روز چو سیلاب جنون جوش آمد — در بنای شب دیجور بیفگند خلل

دود وار دز رنگ شعلهٔ فروغ انوار — شمع افروخته انگشت درون منقل

خاک گردید ز انوار جواهر دارد — چشم اعمی شود از نور چو چشم احول

بسکه جنبید بهم سلسلهٔ امن و امان — سر شوریدهٔ خود را بعدم برد خلل

پیش ازین بود چمین صفحهٔ تقویم کهن — داد مستخرج خورشید نویسش ز عمل

اعتدالی شده در طبع عناصر ساری — گشت اجسام باحکام تساوی اعدل

فیض انوار بارواح و باجسام رسید — از کمال حکم مبدء فیاض ازل

ابر از لولوء خوشاب بود دریا بار — قطر اتش شود آویزهٔ کهسار و تلل

فیض باران بهوا لید و بهر برگ و نوا — از پی نشو و نما شد بجهان تنگ محل

مطلع

قلم صنع زند نقش ز اسرار ازل — دهر شد آینه دار صور مستقبل

نامیه از صور بوقلمون می بخشد — حسن ارتنگ بالواح رخافی جمیل

شد هوا آب و بود آب چو سیم محلول — عقدهٔ آتش و هم خاک بآن شد منحل

اثر فیض بهاریست چنان در آتش — اخگر و شعله شود غنچه و گل در منقل

رقم عیش طراز و بحروف قطرات — قلم موج روان بر سر لوح جدول

بر صفحهٔ رنگین کتاب گلزار — کشد از لاله و گل نامیه طرفه جدول

چه زمین و چه تلل سر بفلک می ساید — اهتزازیست ورا علی ز گل و در اسفل

بسکه از تربیت نامیه بالید بخویش — چرخ آید بنظر پیش زمین یک خردل

ز اهتزاز طرب آهنگی سامان بهار — بر هوا می فگند سبزه کلاه مخمل

زاهد خشک گر از صومعه آید بیرون — تا بگردن رود از قطرهٔ شبنم بوحل

وقت افروختن آتش پر آب آمد — سرد شد گرمی بازار تنور و منقل

از نسیم سحر اعجاز مسیحا بینید
دود آشفته فشاند سر بالین جنون
در بهار است دگر جلوهٔ نیرنگ بهار
برگ و بار و شجر و شاخ و همه غنچه و گل
بر فلک سبز کند طاوس برآرد پر و بال
جوهر آینه چون سبزهٔ سیراب شود
نکهت گل برسد گر به پریشان مغزے
چشم از خواب بهارے بگشایند اگر
گر صبا دامن رنگین بفضا افشاند
لاله از جوش بهار است چنان طوفان خیز
شعله چون لاله برون عکس دهد از دل سنگ
هر بلبل که صدائیست بهر اس چمن
سبزه چندانکه تراشند کند نشو و نما
هر نفس رنگ گل و لاله دوبالا گردد
از رگ لاله چنان جوش زده خون بهار
شعله طور زده سر ز چراغ لاله
از شب داغ دمد پرتو روز روشن
نگر از لاله شب تیره فروغی خواهد
نگهه شوخی نرگس نگزارد قدمے
خواب راحت چو نهد پا به بساط سبزه
سادگان گر ببوے سبزه بجوی روی آرند

صورت غنچه بود گر دل عاشق بمثل
سنبل تر دم آشوب دماغ مختل
چشم نظاره عجب نیست که گردد احول
محکم آیات کمال است ز صناع ازل
بیضها ابر گرفته ز کواکب به بغل
نفسے بهر جلا گر نه زند شش صیقل
صورت غنچه کند جمع حواس مختل
غنچه خسپان همه بینید گلستان به بغل
شود از سودهٔ یاقوت بصحرا قسطل
در طره رنگ شود داغ پلنگان بجبل
در جاوات چنان حسن صفا کرده عمل
سوده باد سحر از گوهر شبنم صندل
سرو گه تا کمرش گاه رسد تا به بغل
دم نظاره شود دیدهٔ بلبل احول
گشت همرنگ عقیق جگری سنگ جبل
شد تجلی کده از پرتو آن کوه و تل
در شب تیره اگر لاله فروزد مشعل
شمع انجم که نیفروخت سپهر اول
که بر آهش نشود سبزهٔ نو مستعمل
روے در هم کشد از پا و بساط مخمل
از خط سبز شود چهرهٔ شان چون جدول

از فروغ رگ گل پنجهٔ خورشید شود
گل بشوخی فرس افگند بمیدان چمن
از شراب نغمات طرب بلبل مست
مریم غنچه بود حاملهٔ عیسی گل
رقص طاوس کند زاغ بصحن گلشن
کافرین جلوه ز انداز بهاران پیداست
گر نسیم چمن آید سوی کشت دهقان
از گل سنگ زند جوش برون نکهت گل
تلخی دهر دهد لذت شیرینی عیش
ناخن باد چنان عقده کشائی دارد
گل رسیده ز عدم ساغر یاقوت بدست
بیش ازین تازگی گلشن امکان چه بود
گردد از جوش طرب گوهر گوش گلبن
سر هر شاخ بجنبد همه از وجد نشاط
نو عروسیست گلستان که بجنبد از ناز
بال افشان بهوای قد شمشاد بباغ
از می رنگ چمن نشه دوبالا دارد
از فروغ رگ گل پنجهٔ خورشید شود
شوق نظارهٔ گلها تپش ایجاد بود
هر کجا چشم کشاید به نیرنگ بهار
سبز بختیست بهار طرب افزای ابد

گر سوی شاخ ببالد بهوا پنجهٔ شل
هوس خاطر بلبل نشود مستاصل
خم افلاک عجب نیست شود خم مندل
همچو روح القدس از فیض نسیم است عمل
سایهٔ برگ گلی گر کشد او را به بغل
اگر گل و لاله بگلزار بود لات و هبل
رنگ گل میزند از صفحهٔ اوراق بقل
عندلیب چمن ار بال فشاند بجبل
ذوق فربه شود از طعمهٔ شحم حنظل
گل شود غنچه هر عقدهٔ لاینحل
سرو چون ساقی مستانه بمینا به بغل
غنچه دارد نفسی از نفس صبح ازل
اشک شوق ار چکد از دیدهٔ بلبل مبتل
ابر در صحن گلستان چو کند رقص جمل
نرگس و لاله و ریحان همه در جیب و بغل
قمری آید بصفت عاشق واکرده بغل
ساغر نرگس مخمور چو چشم احول
گر سوی شاخ ببالد بهوا پنجهٔ شل
می جهد برق بجولان ز دماغ تنبل
رنگ بر رنگ در آغوش نظر گردد تل
دهر گلزار بهشت است ز گلهای امل

باغبان هوس از عیش ابد گل چیند — حال خورشید بهار از چمن مستقبل
چشم ادراک کند سیر بباغ ایام — غنچه را از ابد با گل اسرار ازل
دکن آراسته چون خلد برین است از عیش — حور و غلمان زن و طفلان بحلی و بحلل
ساحت سینهٔ خلق است طرب جولانگاه — طبع راند ز هوس توسن صد طول امل
نوجوانان چو سهی سرو خرامی دارند — حسن شهری کند امروز بگلزار ختل
محفل عشرت جمشید بود بزم جهان — هر مکان است ز عشرت ابدکن عیش محل

مطلع

هر شب از پرتو انوار شموع و مشعل — نور خورشید زند لمعه ز سیمای زحل
از طرب ذوق سکونها ز طبایع برخاست — شوق گلگشت کشد دامن آرام کسل
میشود جذبهٔ مقصود کمند گردن — گو تگاپو نه نمائی بره طول امل
دهر گردید تسلی کدهٔ راحت امن — سر شوریدهٔ هر فتنه برآمد ز خلل
تلخکامی که کشد ساغر زهرابهٔ غم — بحلاوت ز لبش جوش زند موج عسل
اندرین عهد بود چون دل ارباب صفا — ساده آئینهٔ لوح فلک از نقش حیل
ناله در دل فگند طرح نشاط نغمات — یاس بخشد بخواطر طرب ذوق امل
ذوق را رنگ طرب همدم خمیازهٔ چشم — عیش را کار دو بالا ز نگاه احول
برکش امروز ز بر خرقهٔ پشمینهٔ زهد — افگن از دوش قبائیست گر از علم و عمل
ساغری بکف آور که صلای زده است — ساقی میکده کام ابد فیض ازل
بسکه بر روی گلستان قدح عیش کشید — رند غلطیده سیه مست چو خواب مخمل
بدماغ هوس هر قدح آشامی هست — نشهٔ بادهٔ جام طرب جم بجلل
جرعهٔ می که فشانند حریفان بر خاک — جوشد از عیش ز فوارهٔ رنگش حنبل
گر به بیرنگ دهد رنگ ازین می نقاش — صورت نیمرخ آید بنظر مستقبل
ساغر می بکف مغبچگان رنگ زند — همچو آن لاله که از آینه خندد بمثل

باشد این عیش ز اورنگ نشینی شهی
میر عثمان علیخان نظام سابع
پا نهاده سر اورنگ دکن بعدِ پدر
طالع او بسپهر شرف از اوج جلال
بارگاهش بود از عزت شاهنشاهی
صور علمی شاهان جهان گشت عوض
پیش عقلش نه بهر فر ز عقولِ شاهان
صفتش مجمع تفصیل شیون امکان
علم او سلسلهٔ عهد قدیم آراید
علم آن گونه که قایم شده با ذاتِ عقول
دل او ساغر میخانهٔ سر تکوین
تا هیولی جهان صورت مهرش نگرفت
فلکِ طالع او از شرفِ اقبالے
معجز عیسی عدلش ز شفابخشی امن
باشد از آیینت معدلت او خالی
از نهیبش شکند بازوے پرواز عقاب
شکر امنیتش کرد چنان استیلا
نگه فتنهٔ ایام بقهرش زرهد
ورق ملک محفوظ بود از نظم و نسق
بسرِ هوش سلاطین بدم علت فکر
بدم حادثه زائی عتابش گردد

که بهند است ز شاهان اولی العزم اول
که بود سبع سماوات نصیبش ز ازل
همچو خورشید که پاے بگذارد بحمل
مشتری را بنهد پایه فرود بینه محل
حرم کعبهٔ اخلاص همه اهل دول
از پے جوهر ذاتش دم ایجاد محل
عقل او مهر و عقول همه شاهان مشعل
ذات او منبع اسرار کمالاتِ ازل
گرچه ماضیست و یا حال و یا مستقبل
بوجودش بود امروز قیامی به عمل
عقل و نشئهٔ صهبائے کمال اول
صورت نوعی انسان نه پذیرفت محل
دارد آن مهر که عشرتکدهٔ اوست حمل
نگذارد بتن مملکت از فتنه علل
جاے بزغاله در آغوش پلنگان جبل
در هوا گر بکبوتر بکشاید چنگل
جست از حصن فلک حیش حوادث معقل
بر نیاید مژه داری سوے احداق خلل
کلک رایش کشد از عدل نگارین جدول
چرخ مالد ز غبار ره هوشش صندل
هیئت راسخ اجرام سماوی مختل

ق

چرخ آسیمه شود از حرکت ماند باز　　نگهه قهر کند سلب صفاتش ز عمل
فره مشتری از نور سعادت افتد　　پیکر او نحوست بنماید چو زحل
بهر بندش چو سحابیست در اجسام اثر　　بهر عدلش چو شهرابیست بارواح عمل
نمط بارگه معدلت او نشود　　کسروی عدل که فرشیت کهن مستعمل
همتش حلقهٔ منت کش گوش شاهان　　دولتش داغ نه جبههٔ ارباب دول
آفریند به خوان سخایش ز هوس　　جعفر و حاتم طے حوصلهٔ طول امل
کاوش رشک کف لعل فشانش سازد　　چشم خورشید ز اشک شفقی چشم سبل
پیش عزمش سریان دوران ضعف هرم　　پیش عزمش حرکات فلکی وضع کسل
پایهٔ عزت دین بسکه برافراخته است　　ننگ کفر است و گر خواری عزی و هبل
داد پیشانیش از سجده بمکه مسجد　　شرف کعبه ز اخلاص نبی مرسل
ورد کن تازه شود رونق دین اسلام　　غرهٔ ناصیهٔ او شود از حسن عمل
باشد از خاک درش سرمهٔ ارباب یقین　　گرد از گرد رهش غازهٔ ارباب ملل
اے خدیو دکن و مفخر عز و عظمت　　شان عالی تو از جملهٔ شهانست اجل
دست روشن گر اقبال تو چون اسکندر　　زده بر آینهٔ طالع دولت صیقل
شرف و رفعت شان تو به بنیان سپرد　　مشتری را چه مقام است و بجوزا چه محل
ذره را از خطاب تو عروج خورشید　　اوج کیوان ز عتاب تو حضیض اسفل
ابجد مکتب عقل تو براهین حکم　　سبق فطرت عالی تو اسرار ازل
نگهه عدل تو انداخته از رفعت قدر　　که دماغ ستم چرخ نگردد مختل
گله دردسر از کلفت ظلمت نکند　　مهر مالد بجبین فلک از ضو صندل
فتنه در دورهٔ عدلت چو حوادث معزول　　امن در عهد تو منصوب بجای بدعمل
نخل اجلال تو بالید ز گلزار ابد　　گل اقبال تو خندید ز بستان ازل

کرد خلاق جهان بهر نظام امکان — جوهر ذات تو با جوهر فعال بدل
برده ادراک تو در کشف حقایق سبقت — کرده اوهام تو در سر دقایق مدخل
مطلع
پیش علم تو تنک مایه چه اکثر چه اقل — پیش حلم تو سبک پایه چه گردون چه جبل
ایکه در معرکه رزم بقتل اعدا — دست تیر وی قضا از حرکت گردد شل
چرخ از منطقه پیش تو کمر بکشاید — گر به بندی کمر کینه بپیکار اجل
بالد از شعشعه هیچه زرینه ورفش — همچو خور موجه انوار رها مون و تلل
از فشون تو شود تنگ همه عرصه جنگ — وز سرانش بنماید بنظر دشت جبل
عرصه چون دامن محشر شود از خیل و سپاه — فتنه بند دبرخ امن زمانه مدخل
بنماید بتن شیر دلان هیجا — حلقهاے زرها عینک جلاد اجل
عرصه رزم ز ارباح دلیران نبرد — همچو اجسام ضراغیم نماید بمثل
زان غبارے که بجولان هیونان خیزد — چشم خورشید شود تیره تر از چشم زحل
دیده رخنه زخم دل خصم تو کند — زاب پیکان خدنگ تو تراوش چو سبل
بسر ناخن تیر تو قضا بکشاید — از دل تنگ عدو عقده مالاینحل
از نهیب تو بجنگاه سماک رامح — خویشتن را بنماید چو سماک اعزل
هر عقابے که ز تیر تو بپرواز آید — بر او خیمه زند بر سر این هفت قلل
در کمند تو بود سلسله عهد قدیم — نجم آرد سر اعدائے تو از مستقبل
صفت تیغ
تیغ فیروزه بناهی که بدست تو بود — مهر گیرد ز سیه تابی آن شکل زحل
لمعه اش برق زن خرمن هستی همه و — جوهرش تخم شرار افگن کشت مقتل
سوے اعدائے تو پیغام رساند از مرگ — وارد از جوهر خود نامه اسرار اجل
بر تو شعله اش آن دم که در ارکان افتد — بموالید جز آتش نبود هیچ محل
گاه خون ریزد و گه خون خورد از تشنه لبی — گرچه دارد بدل از آب فنا یک منهل

صورت او لب خمیازهٔ آهنگ فنا
از زبان آوری الماس بهیجا بارد
رگ ابر است بجنگاه فشاند یاقوت
رنگ یاقوت زند جوش ز مغز سر خاک
سر بی مغز عدو را چو ترا شد در رزم
ثمرات سر اعدا ز پی شاخ جسد
چرخ از سبزی او سبز نگردید هنوز
چشم بر چشم ز خونریزی مریخ کند
کند از سلب روان همچو دعای سیفی
آبروی همه والاگهران جوهر اوست
آن ظفر توزد ظفر پیکر و آتش جوهر
زیر ران تو بود توسن افلاک نورد
گردد از میل قدمهای فلک پیمایش
تنگ و تاز نماید بهوا شوخی برق
گرم پامائی اجرام لگام شوخی
متخلخل شود از شوخی او هفت زمین
شعله وشوار که از پویه عنان گر شود
چرخ در دایرهٔ گردش او ننماید
عقل باور نکند از روش شوخی او
تا زد از سرعت جولان بکمینگاه امید
سایه از سرعت آن باز بماند بقفا

صفت اسب

جوهر او همه آغوش تمنای اجل
ور سخن پروری آرد با جل حرف ختل
باشد الماس ولی لعل طراز و زحل
سیل خونابه کشاید اگر از تیغ جبل
ورقی بر ورقی ریزد از و شکل بصل
بفشاند دم تا ورد بدامان اجل
گرچه صد بار زده غازه ز رنگ مخمل
بیند از لمحه او را نگهه چشم زحل
دم گرمش دم نا ورد از مستعجل
گرچه از جوهر ذاتیست مهند بمثل
آیتی هست که در شان شرف شد منزل
که بود جوهر اندیشه عقل اول
سر چشم فلک گرد زمین اسفل
آرد از پویه بارکان و باجرام خلل
محو سرکوبی افلاک یکسار کفل
متزلزل شود از پویه او هفت قلل
برق مشکل که نهد داغ ز سرعت بکفل
صورت نقطه که در دائره باشد مشکل
گیرد آرام بجولانکدهٔ مستقبل
دست اوهام بمالد بعنان گر بازل
همچو آن دود که از شعله بماند بمثل

دست راکب بدم پویهٔ او آویزد
گهه بدامان ابد گهه بگریبان ازل

گرد شمس جو برد راه بمغز گردون
روز و شب را نشناسد ز حواس مختل

بنهد گر قدمے بر دهن غنچهٔ تنگ
نگذارد ز سبک سیری او خنده محل

چرخ خواهد که شود حلقهٔ نعل سم او
دلکش آویزهٔ خورشید درخشان بحمل

آب او خون شرائین لیوث آجام
ساغرش کاسهٔ سرہاے پلنگان جبل

زنگ بندند ز عکس فلک زنگاری
بر کواکب نفزند با دوشش گر صیقل

گر عنانش بنود در کف حکم تو کند
سیل رفتاری او حصن فلک مستاصل

آنچنان تیغ و چنین رخش که داری بوغا
شود از فتح تو در ہفت اقالیم عمل

اے شه داد گر و فخر سلاطین زمن
موئل اہل شرف معقل اربابِ دول

کشور تو چو عروسیست بہر ہفت نظام
عدل زیور بود انصاف تو او راست حلل

روز از پرتو عدل تو چو بختِ روشن
شب تجلی کده ز انوار عدالت مشعل

کوچها چون دل ارباب صفا نور فضا
راه چون سینهٔ مرأت ز حسن صیقل

فیض عامیست درین شهر بسیرابی خلق
که زند جوشش ہر کوچه و برزن منہل

ہست خوگر بسی عهد تو مگر مادر دهر
خلق را داشته آسوده چو طفلان به بغل

ہست چون عیش ہناے حیاتِ شیرین
اثر مهر تو در کام دل خلق عسل

بر لب گوشه نشینان ز دعاے دولت
بهر تاثیر ہجو بیست که تنگ است محل

عجبے نیست که سکان صوامع از عیش
مطرب آسا بسرایند بمدح تو غزل

ہست جولانگهٔ صیت دکن ملک عرب
عجم دہند ہم از فیض سلاطین اجل

بہر صید کملا جذب کمندے دارد
سرزمین دکن از سلسلهٔ طول امل

بسکه افراخته شد پایهٔ شان عقلا
که فرو ماند ازان پایهٔ عقلِ اول

شان اعیان دکن ہر که به بیند گوید
سایهٔ رفعت شان نیست مگر اوجِ زحل

دستگاہے کہ ز سرمایۂ دولت دارند
از وطن ہر کہ سوے ملک دکن روی آرد
نقش ہر چیز کہ بر صفحۂ خاطر بندند
فی المثل گر بدکن بیضۂ عنقا جویند
بفروغ مہ و خورشید بود چشمک زن
نور این مشعلہ و شمع ہمانا ابدیست
پیش ازین در زمن ماضیہ شور شکدہ بود
گشت از سطوت و از دبدبۂ آصفجاہ
شد بتوقیع قدر معدلت آصفجاہ
چرخ زوفال پس از وے بنظام الملکی
باز آراستہ اورنگ سکندر جاہی
ناصر الدولہ دگر رایت دولت افراخت
افضل الدولہ پس از وے بسنجا گشت سمر
میر محبوب علی خان نظام سادس
ہمچو خورشید جہانتاب ز اوج طالع
بخشش و معدلتش ملک دکن را آراست
عرب و ملک عجم چیست کہ اندر آفاق
کوکب طالعش از اوج در آمد بہبوط
پس او قرعۂ دولت کہ بنام تو زدند
ہفتمین چرخ باین دورۂ سابع گردید
در اقالیم شود ہمت و بذل تو سمر

شکند رنگ رخ ہمت ارباب دول
کند آتشکدۂ خویش بگلزار بدل
تنگ بینند از و کوچہ و بازار و محل
طایر آن بنہد بیضۂ عنقا ز بغل
در حرمگاہ شکوہ تو شموع و مشعل
کہ فروغش نپذیرفت ز آشوب خلل
سرزمین دکن از فتنۂ ارباب حیل
ملک چولانگہ اجلال سلیمان بمثل
بہر جمعیت اعیان زمانہ معقل
خسروی یافت از و پایۂ ارفع بمحل
کز سکندر بشکوہ و عظمت بود اول
داشت اجلال ملوکانہ از وشان اجل
بفضایل ز سلاطین دکن شد افضل
کہ ز ہنگام صبا شد ز سلاطین اجل
بود با فرۂ اجلال در ارباب دول
صورت شاہد رعنا بجلی و بحلل
نیست خالی ز سپاس کرمش ہیچ محل
چرخ در کشور ہستیش بیفگند خلل
شرف مشتری از عہد تو آید بزحل
بندۂ طالعت از پایۂ سلطان ازل
بسلاطین بود اجلال و شکوہت بمثل

امن آید طرف ملک تو خندان خندان — عیش تازد بسوے شہر تو واکردہ بغل

حیدرآباد تو بحر گہر خیز شود — کف فیض تو بود ابر کہسار و تلل

کند از رشتہ نظم و نسق کشور وا — ناخن عدل تو صد عقدہ کہ مالا ینحل

قلمت صفر رقمہاے عطا افزاید — آن قدرہا کہ بود بہر تمنا مدخل

خسروا عرش جنابا بسخن داد رسا — یافت معراج ز مدحت چہ قصائد چہ غزل

اندرین عہد نشان یافتہ در ملک سخن — ہمچو اعیان ز تو ہر معنی از شان اجل

چہ صنائع چہ بدائع چہ بود از ترصیع — چہ مضامین چہ عبارات بہم دست و بغل

تنگ ورزئ تراکیب نشست الفاظ — ربط معنی و کنایات و اضافات بمحل

چہ فصاحت چہ بلاغت چہ غلو چہ اغراق — چہ معانی چہ بیان و چہ بود ضرب مثل

چمنی تازہ دمید است بفیض مدحت — ز استعارات و تشابیہ و مجاز مرسل

للہ الحمد کہ ہر گوہر معنی خوش آب — ریخت نیسان رگ خامہ بما قل و دل

ہر چہ از مبدۂ فیاض فرو ریختہ اند — ہست در وادے اندیشہ ازان صد منہل

نرسد عرفی و طالب بقفاے گردش — او ہم خامۂ من گرم عنان شد ز ازل

افتخار شعرا پیش سلاطین نبود — جز تمناے عروج سخن و شان اجل

آصفیم بدکن شاہ بود آصفجاہ — ز انتسابش شرف ہم بس برارباب دول

آصفی جادۂ گفتار فراخ است ولے — پیش سلطان زبے ناطقہ تنگ است محل

دست اخلاص بدرگاہ خداوند برآر — بدعاے کہ بود مفتقر فیض ازل

تاکہ باشد گلمیزان بفلک مست طرب — تاکہ خورشید بنور و ز در آید بحمل

ہمچو نوروز بہم روز بکام تو بود
عشرت حال و نشاط و طرب مستقبل

طبعزاد خادم العلما محمد عبد الجبار خان آصفی منتظم مرافعہ محکمہ معتمدی صرف خاص شاہی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# دیباچہ کتاب جلیل الشان خصائص کبریٰ مترجمہ آصفی

موسوم بہ

# معجزات نبی الورا

الحمد للہ الذی تعالیٰ وتنزہ فی ذاتہ وتقدس وتفرد فی صفاتہ لم یلد ولم یولد ولم یکن لہ کفوا احد ہو الحی القیوم الدائم الباقی الذی لم یکن احد فی الملک شریکا لہ فی الازل کما لا یکون الی الابد الذی نزل علی عبدہ المصطفیٰ ورسولہ المرتضیٰ ونبیہ المجتبیٰ کتابا ہادیا الی محجۃ الصدق والصواب وبعثہ بجوامع الکلم الی دعوۃ الاحمر والاسود وفصل الخطاب وخصصہ بالخصائص الکبریٰ والآیات العظمیٰ وفضلہ بالحجج السواطع والبراہین القواطع وشرفہ بالمعجزات الباہرات والایات البینات الزاہرات واکرمہ بجنود لم تروہا والقوا ضب الباترات واظہر دینہ القویم وصراط المستقیم علیٰ کل الادیان ومحق ظلام الشرک والکفر بانوار ہدایاتہ الموصلۃ الی المبدء والمعاد عن قلوب عبدۃ الاوثان واشہد ان لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ لہ الملک ولہ الحمد یحیی ویمیت وہو علیٰ کل شیء قدیر واشہد ان سیدنا محمدا عبدہ ورسولہ بسالاتہ جدیر ہو الشافع المشفع یوم لا تجزی نفس عن نفس شیئا للعصاۃ والمنقذ من النار والمبشر للبررۃ الکرام بجنات تجری من تحتہا الانہار ختمت بہ النبوۃ والرسالۃ وانقطع بہدیہ السلوک الی مہالک الغوایۃ والضلالۃ وافضل الصلوات واکمل التحیات علیہ وعلیٰ الہ النقباء النجباء ہم شموس سماء الامامۃ وعلیٰ صحبہ الشرفاء الکرماء ہم بدور الخلافۃ ما دامت تدور البیضاء فی الخضراء علی الغبراء اما بعد خادم العلماء المفتقر الی رحمۃ ربہ الغفار محمد عبد الجبار الشہیر بالاصفی النظامی

غفر اللہ لما جنت یداہ واغناہ ربہ عما سواہ ابن الحافظ محمد عبد الرزاق خان انعم اللہ علیہ من نعماہ
ابن المولوی الحافظ الورع الزاہد محمد عبد اللہ خان المصطفی آبادی طاب اللہ ثراہ وجعل الجنۃ مثواہ
اصحاب صدق ویقین ومخلصان شرع مبین کی خدمت بابرکت مین عرض کرتا ہے کہ اللہ تعالی جلشانہ
نے جسوقت آیہ شریفہ الیوم اکملت لکم دینکم واتممت علیکم نعمتی ورضیت لکم الاسلام دینا نازل فرمائی
کل مسلمانون کے دلون مین عجب مسرت نے جوش مارا اور اپنے دین کی حاجتین پوری ہوتے پر ٹرا سپاہات
کیا مگر خازن اسرار نبوت یار غار حبیب کبریا زیب صدر خلافت نبی الورا حضرت ابوبکر الصدیق رضی اللہ تعالی
عنہ کے دل مین غم کا دریا موجزن ہوا اور اون کی چشمان حق بین سے آنسوون کا مینہ برسایا لوگ یہ حالت
دیکھکر ورطۂ حیرت مین غرق ہوگئے اور آخر مین ختم نبوت کی وفات کے سر پر مطلع ہوے حالانکہ انیس
وجلیس مجلس رسالت تھے مگر مدارج عقلی مین حضرت صدیق اکبرؓ کے رتبہ پر پہونچنے سے قاصر تھے
دینی ضرورتون مین زیادہ تر مشورہ کا مدار حضرت صدیق ہی کی رائے عالی پر تھا کہ آپ کا مرتبہ ادراک دنیا
کے دانشمندون سے خاص درجہ مین امتیاز رکھتا تھا ایسی دین کے خاص اسرار کی سمجھ عموما ہر ایک
عالم کو نہین ہوتی گو وہ علوم ظاہریہ کے کل مراتب کیون طے نہ کر چکا ہو عالی فطرتی اور درایت خاص ایزدی
عطیہ ہے جو خواص علماء استحاریہ کو ملا ہے -

اس نازک زمانہ مین دین کی تباہ حالت اور اہل اسلام کی اغراض نفسانی سے بیچارے بے علم
لوگ مثل بہایم کی سرگشتہ وادئی ضلالت مین علماے وقت کو اتنی پرواہ نہین کہ ہماری قوم جہالت سے
کس مصیبت مین مبتلا ہے انکے واسطے کیا کرنا چاہیے اور انکو سیدہے راستہ پر کس طور سے لانا چاہیے مگر
جو عظمت اور بزرگی خلاق عالم نے اونکو عطا فرمائی ہے وہ خود اپنے مرتبہ کی شناخت سے بھی قاصر ہین
تو بنی نوع انسان کی خراب اوضاع اور اطوار پر اون کے دلون مین کیونکر درد پیدا ہو سکے اور وہ اونکی
ہمدردی دینی اور غمخواری اسلامی کے کیسے کفیل بن سکیں سلف مین جو پیغمبر مبعوث ہوئے ہین وہ
ایسی تباہ احوال امم کی اصلاح کے لئے بھیجے گئے ہین جیسے اس زمانہ کی حالت ہے کہ کفر و شرک
و بدعت و ہوا کا کل عالم مین ہجوم ہے اور دنیا پرستی کا عامہ خلایق کے نفوس اور قلوب پر ایسا غلبہ ہے کہ
لذات فانیہ مین وہ اس درجہ منہمک ہوگئے ہین کہ حق کی صورت اونکی آنکھون سے چھپ گئی ہے
اور باطل ہر دم پیش نظر ہے اور وہ حیوانی خصائل کے استیلا سے اتنا نہین سمجھتے کہ ہم کون ہین اور
کس غرض کے پورا کرنے کے لئے پیدا کئے گئے ہین اور ہماری ہدایت کیواسطے ہمارے خداوند
جل وعلی نے کیا کیا اسباب مہیا فرماے ہین اور کیسے کیسے برگزیدہ انبیا اور رسل بھیجے ہین اور کیسی کیسی

دین خالص کی نعمتین عطا کی ہین اور کتنی مقدس کتاب ہماری دینی اور دنیوی ضرورتون کے پورا کرنے کے
لئے اپنے برگزیدہ نبی مرسل کے ذریعہ نازل فرمائی ہے اور ہماری شریعت غرا کی کیا شان بنائی ہے
اور ہمارے پیغمبر آخر الزمان کو کیا کیا مدارج عطا کئے ہین اور کائنات مین ہمارے وجود کے کیا کیا مراتب
پیدا کئے ہین اللہ تعالی اجل مجدہ نے اپنی کتاب قدیم واجب التعظیم والتکریم مین ولقد کرمنا بنی آدم
فرمایا ہے اور اس قول صادق کے ثبوت مین وہ دلائل اور براہین محسوسات مین پیدا کئے ہین جن کو اصحاب
عقول نورانیہ نے قطعاً تسلیم کرلیا ہے اور قادر مطلق کی قدرت کاملہ اور حکمت بالغہ کو دل سے
مان لیا ہے اور انسان کو اس کی قدرت کا مظہر اور علت غائی ایجاد وتکوین سمجھ لیا ہے وہ دلائل
اور براہین دو عظیم الخلقت چیزون سے ثابت ہوتے ہین ایک آسمان دوسرے زمین ان دونون مین
جتنی موجودات ہین خواہ مادی یا غیر مادی ہنین کے دائرہ مین مرکز کی مثل سمائی ہوئی ہین اور انہین کے
توابع ہین ۔

علویات مین جتنے سیارے اور ثوابت اور سفلیات مین جمادات نباتات حیوانات ہین وہ صاحب
نظر کی آنکھون کے سامنے موجود ہین علویات کے جتنے آثار محسوسات مین پائے جاتے ہین حرارت برودت
رطوبت یبوست انکی تاثیرات سفلیات مین ہر ایک ذی روح کے نفوس مین موثر ہین اور ان کا جو کچھ
نفع اور ضرر حکیم حقیقی نے پیدا کیا ہے اوس سے کل ذی روح متاثر ہین مگر کل ممکنات ایک بنی آدم
ہی کی خواہشون کے ساتھ وابستہ فرمائی ہے یہ امر بدیہی ہے کہ سفلیات کی جملہ اشیاء جمادات
نباتات حیوانات کل بنی آدم ہی کے قبضہ تصرف مین ہین سفلیات کا وجود بلا واسطہ علویات محض
معطل ہے اور علویات کا وجود حقیقۃً بنی آدم ہی کی اغراض کے لئے بواسطہ سفلیات ہے ورنہ ذات
مقدس ومتعال باری تعالی جلت قدرتہ کو نہ آسمانون اور سیارون اور ثوابت کے ساتھ کوئی غرض
متعلق ہے اور نہ زمین اور جمادات اور نباتات اور حیوانات کے ساتھ کوئی مقصود ایک مشت خاک
کی اسقدر جیہ تکریم اور تعظیم اسلئے ہے کہ مظہر اسرار کونی اور مہبط انوار سرمدی ہے اور اوسمین ان
کل مصنوعات قدرت اور ذات وصفات متعال کی معرفت کا خاص مادہ مہیا ہے اور اس کے
ساتھ ہر وقت ایک بڑا رہبر بھی ہے جو عقل سلیم ہے اسکو نفع اور ضرر اور خیر وشر کی ہدایت
کرتا ہے جب کل نعمتین اوس کے لئے پیدا کی ہین تو اوس کے ذمہ اون کا شکر بھی واجب کردیا ۔
اور فرمایا ہے ان شکرتم لازیدنکم آیت شریف کا ظاہری مفہوم یہی ہے کہ دنیوی نعمتون کے شکر سے
دنیوی نعمتون کی ہم زیادتی کرین گے مگر خواص عقلا کے نزدیک ایک نازک مطلب یہ ہے کہ

علویات وسفلیات کی بے شمار نعمتون سے استفادہ کرکے شان ربوبیت کو اگر پہچانوگے اور معرفت کی شان پیدا کروگے تو خاص وہ نعمتین تم کو دیجائینگی جو دنیوی نعمتون پر زیادہ ہون گی وہ عالم آخرت اور انوار ذات کے لذات باقیہ ہین جن کے روبرو یہ لذات فانیہ کوئی ہستی نہین رکھتے۔

حکیم است محمد یہ صاحب مقامات عالیہ مظہر اسرار کونی والٰہی شیخ مصلح الدین سعدی شیرازی طاب ثراہ نے ان رموز کی لطیف الفاظ مین تصریح فرمائی ہے ؎

| | |
|---|---|
| ابر و باد و مہ و خورشید و فلک در کار اند | تا تو نانے بکف آری و بغفلت نخوری |
| ہمہ از بہر تو سرگشتہ و فرمان بردار | شرط انصاف نباشد کہ تو فرمان نبری |

فرمان بری سے وما خلقت الجن والانس الا لیعبدون ای لیعرفون مراد ہے دیکھو علویات مین آفتاب و ماہتاب عظیم الخلقت دو ستارے ہین جن پر بقاے عالم سفلی کا مدار ہے نباتات جمادات حیوانات انسان دریا پہاڑ صحرا کل مین ان کا تصرف ہر آن اور ہر زمان ہے اختلافات فصول وغیرہ انہین پر موقوف ہین انہین سے میوجات بقولات زراعت وغیرہ کو نشو و نما ہے حیوان اور انسان کی حیات کے یہ دونون موقوف علیہا ہین گو دوسرے کواکب سے بھی عالم سفلی مین منافع اور ضرر پیدا ہوتے ہین ان کل گردشون اور حرکات کا نتیجہ حیوان اور انسان کی بقا اور اون کا تغذیہ اور تنمیہ ہے حیوانات غیر ذوی العقول ہونیکی وجہ سے مرفوع القلم ہین مگر انسان عقال عقل مین بستہ ہے اس لئے مامور بمعرفت و توحید ذات باری تعالیٰ جلشانہ ہے۔

بنی آدم کے طبقات اصل جوہر مین گو مشترک ہین مگر بسبب استعداد و قوت روحانی و نفسانی نہایت درجہ باہم متفاوت ہین قادر مطلق کی قوت حکمیہ پر غور کرنے کے بعد اوس کے کمال صنع کا ادراک ہوتا ہے کہ جوہر ہاے علوی اور اعراض سفلی کا باہم عجیب امتزاج پیدا کرکے انسان کو بنایا ہے یعنی اسکی روح جوہر علوی ہے اور نفس اور جسم اس کا سفلی ہے اسکی روح اپنے مرکز کی طرف کھینچتی ہے اور نفس اپنے خیر کیطرف کشش کرتا ہے جو روح نفس پر غالب آجاتی ہے وہ سفلیات کی فانی چیزون سے مجتنب ہوکر اپنے عالم کی طرف متوجہ رہتی ہے جیسے انبیا علیہم الصلوات والتسلیمات کی مقدس ارواحین تہین یا صوفیہ کرام کی ارواح طیبہ ہین کہ ہمیشہ اپنے مبدء کی ذوق و شوق مین رہتی ہین اور جو نفس روح پر غالب آجاتا ہے تو سفلیات کی فانیہ لذات مین اپنے انہماک سے روح کو زندان آفات و بلیات مین پہنسا دیتا ہے جیسے کفار اور مشرکین بے دین کی روحین ہوتی ہین کہ بعد قطع تعلق عالم عنصری کے اون کا ماوا سجین ہوتا ہے معاذ اللہ منہا۔

قادر مطلق چونکہ محض خیر اور محض عدل ہے اوس نے ان دونون کے معارضہ مین ایک ایسا حکم ٹھیرا دیا ہے کہ فصل خصومت کے لئے نہایت موزون ہے وہ عقل ہے جسکی خلقت مین نصفت کی صفت بحسب استعداد فطری ہے کامل عقل آفتاب نفس ناطقہ کا خاص پرتو انوار ہے اور ناقص عقل آتش ضلالت کا شعلہ اور شرارہ ہے نورانی روحانی انوار سے ہے اور ظلمانی نفسانی آثار سے جیسے محسوسات مین آتش اور شرارہ وشعلہ اور دخان ہے کہ کل کی حقیقت مین ظلمت ہے اور ظاہر مین ان سے روشنی محسوس ہوتی ہے روح کے انوار مثل آفتاب کے پرتو فگن ہوتے ہین اوسی پرتو سے جسمانی ظلمت کافور ہوجاتی ہے اور اون انوار کو ہمیشہ ترقی رہتی ہے ظاہر بینون کے نزدیک کفار مشرک مومن کل ذی عقل مساوی درجہ نظر آتے ہین مگر باطن مین نہایت درجہ ان کے عقول مین متفاوت مدارج پائے جاتے ہین جس کا امتیاز اہل باطن کی نظر پر موقوف ہے عوام الناس جنہون نے وحدانیت اور رسالت کی تصدیق کی ہے اونکی روحین مثل ایسے چراغ کے ہین جس کے روبرو کثرت سے دہوان بلند ہوا اور اوسکے پرتو کو ظلمت سے چھپادے وہ دخان وہ شہوات اور لذات ہین جو روح کو مرتبہ فروغ سے ساقط کر دیتے ہین اور جب نفس کی خواہشون کے حجاب ریاضت کے ہاتہون سے اوٹھا دئے جاتے ہین تو روح کے انوار صاف طور پر اون کو محسوس ہوجاتے ہین۔

غرض جب نفسانی ظلمت غالب ہوتی ہے تو روح علوی اور عقل دونون ظلمانی ہوجاتے ہین اور اپنے مبدء و معاد سے بالکل غافل رہتے ہین اسلئے ریاضت و مجاہدہ نفس حکماے صوفیہ نے اپنے مذہب مین واجب جانا ہے اور اوس کے بہت سے طرق ایجاد کئے ہین اور اکمل طریقہ وہ ہے جسکی طرف آفتاب نبوت خاتم الانبیا علیہ الصلواۃ والسلام نے ارشاد فرمایا ہے قد رجعنا من الجهاد الاصغر الى الجهاد الاكبر کفار کے ساتھ مقابلہ کس درجہ سخت تھا کہ اتعاب روحانی اور جسمانی کے علاوہ اتلاف نفوس وارواح پہلی منزل تھی مگر اسکو جہاد اصغر فرمایا اور مجاہدہ نفسی کو جہاد اکبر اس قول صادق سے ثابت ہوا کہ نفس کا جہاد کفار کے جہاد سے نہایت درجہ سخت ہے اور یہ جہاد خواص کا کام ہے نہ عامہ مومنین کا عمل۔

جب نفس امارہ مجاہدہ سے فنا کے مقام مین آجاتا ہے تو روح اور عقل کے ہاتہون میدان بقا ہوتا ہے عالم حسی مین سیر ملکوتی پیش نظر رہتی ہے اور دنیا کی خرد فریب صورت اپنی اصلی زشتی سے مکروہ معلوم ہوتی ہے اور قالب انوار توحید سے منور ہوکر کاشانہ تن کو تجلی کدہ بنا دیتا ہے اور ہوا و ہوس کے بت کعبہ دل سے خواری کی حالت مین نکالدے جاتے ہین جب شمع حرم روشن ہوگئی تو شرک و ہوا کی تیرگی

اپنا کیا اثر ڈال سکتی ہے۔

جن افراد انسانی نے نفسانی ظلمات کے عالم مین آنکھین کھولی ہین اونکی نگاہین انوار روحانی اور فروغ عقلی سے خیرگی پیدا کرتی ہین اس لئے وہ ظلمت سرشتی سے تیرگی نفس کے وادی مین سرگشتہ رہکر مبدء ومعاد کی راہ سے دور رہنا ہی پسند کرتے ہین اور اون کو مطلق ادراک نہین ہوتا ہمارا انجام کیا ہوگا اسی طبقہ کی طرف اشارا ہے من کان فی ہذہ الاعمی فہو فی الاخرۃ اعمی عموماً ایسے افراد بہایم اور اس سے بڑھکر سباع کے درجہ مین آجاتے ہین جنسے ایسے نامرضیہ افعال صادر ہوتے ہین جو عالم کی تباہی کا سبب بنجاتے ہین جیسے قتل نفس انسانی رہزنی ارتکاب محارم بداخلاقی عجب وغرور خود غرضی بے مروتی قطع رحم اس قبیل سے جتنے نازیبا حرکات ہین وہ اون کے لئے تفاخر اور مباہات کا موجب ہوتے ہین ایسے افراد سے دنیا مین عام فساد پہیل جاتا ہے اور ضعیف وناتوان اون کے سرپنجۂ جفا مین گرفتار اور تیغ بیداد سے ہلاک ہوتے رہتے ہین ایسے افراد کے جابرانہ طرز عمل کو مکروہ خیال کرکے عقلاے زمانہ نے اہل صلاح وسداد کے اتفاق کے ساتھ سلطنتون کی بنیادین قایم کرائین اور قوم مین حکومت کے لیئے ایسے سرزاور قوی دل اور دلیر اور صاحب دانش کا انتخاب کیا جسکی پناہ مین ناتوان اور ضعیف افراد کو زندگی بسر کرنے کا موقع ملا اور اتفاقی قوت سے سلطنت کی قوت بڑہائی اور جرایم پیشہ افراد کی تنبیہ وتادیب کے لئے قوانین سیاست مدن مدون کئے جتنے بادشاہ اور عمال سلطنت کے فرائض کی خاص حدین معین ہوگئین اور عامہ خلائق سلطنت کی پناہ مین آگئی ظالم اور جابر لوگون کے ہاتھ جور وجفا سے کوتاہ ہوگئے مگر ضوابط سلطنت اور قوانین سیاسیہ آئین خداپرستی کی ملت سے بالکل علیحدہ رہے اور کوئی بادشاہ دین حنفیہ کی طرف جو خداپرستی ہے متوجہ نہ ہوا بلکہ اقوام مین جو سربرآوردہ اشخاص ضلالت مین مبتلا تھے اونہین کے طریقون کو اون بادشاہون نے بہی مسالک نجات سمجھا چنانچہ اکثر تاریخی واقعات اسپر شاہد ہین اور ہمارے دین کی سچی کتاب قرآن مجید سے بہی وہ واقعات صاف طور پر منکشف ہین کہ حضرت ابراہیم علی نبینا وعلیہ الصلوۃ والسلام کو نمرود لعین نے بت پرستون کے اغوا سے بیدریغ آگ مین ڈالدیا تھا اللہ تعالی نے آگ کو حکم دیا قلنا یانار کونی بردا وسلاما علی ابراہیم حضرت خلیل جلیل کے معجزہ باہرہ سے وہ آتشکدہ گلزار بن گیا تہا حضرت دانیال علیہم السلام کو بخت نصر نے ایک خونخوار شیر کے ساتھ کنوے مین ڈالدیا تہا غرض بادشاہون نے ملک واری کے ساتھ خداشناسی کے آئین کو نہایت مکروہ سمجھا تھا فرعون تو اپنے تسلط سے خدائی کا دعوی کر بیٹھا تھا اور مخلوق سے انا ربکم الاعلی کہتا تہا

تاریخ سے ثابت ہوتا ہے کہ حکومتین قایم ہونے کے بعد بادشاہون نے ملک گیری مین بڑی بڑی کوششین کین سپاہ کی آراستگی کی طرف متوجہ ہوئے قلعہ جات بنائے آلات حرب مین ترقی اور نئی نئی ایجادین کین اور خونریزی پر کمر باندہی عقلا کی صلاح اندیش رائے پر جن مصالح کا مدار رہتا وہ فوت ہو کر ایک نئی صورت حکومت مین پیدا ہو گئی اور نوع انسانی کی تباہی وبربادی زیادہ تر وقوع مین آئی بادشاہان عجم کی قیامت آثار لڑائیان مشہور آفاق ہین ایک جہان اون کا باج گزار رہتا ایسی حکومتون سے ظہیر ومعین وہی اشخاص تھے جن کے نفوس شدت مین قریب قریب بادشاہون کے نفوس کے تھے افواج پر حکمرانی کرتے خزائن قبضہ تصرف مین رکھتے تھے جو عیش اور دنیوی لذات بادشاہان وقت کو حاصل ہوتے اونہین امرا اور ارکین دولت کا بہی بڑا حصہ ہوتا تھا بادشاہ اگر ایک اقلیم کا مالک ہوتا تو اپنے توابع کو اقطاع پر حکمرانی کا اعزاز دیتا تہا باغ وبساتین وعمارات عالیہ خیل وحشم طبل وعلم کے مالک ہوتے فاخرہ لباس نفیس ولطیف اغذیہ سے تن پروری کرتے تھے بیچارے مفلوک الحال اپنی فاقہ کشی کی شان سے زندگی بسر کرتے اور جابرانہ بادشاہی خدمات بجز جانفشانی ادا کرتے تھے جیسے اس زمانہ کی حکومت کی شان اور اعیان سلطنت کی اغراض اور عامہ خلائق کی حالت ہے یہی کیفیات قدیم سلاطین کے زمانہ مین تھی۔

جب حکومتون نے زور اور ناز ونعمت نے ترقی پکڑی تو خدا پرستی کا کیا ذکر جہانتک خدائے تعالی کی نعمتون کی افزایش ہوتی گئی ارباب ثروت ودولت کی غوایت اور ضلالت بڑہتی گئی شیاطین کو اون کے نفس امارہ کی صفاتی شرکت سے اونکے گمراہ کرنے کا اچھا موقع ملگیا تب بت پرستی کی طرف جب وہ متوجہ ہوئے تو شیاطین نے بتون کے جوف مین اپنا مقام ٹھیرایا جب کوئی مشکل پیش آئی فوراً بت کے سامنے سر جہکا دیا اور اوس سے امداد چاہی شیطان تو اسی گہات مین ہوتا وہ مجبوری کی حالت دیکھتے ہی بول اوٹہتا ہم تمہارے ناصر ومعین ہین یہ ندا سنکر جان سے نثار ہوجاتے اور بے زبان جانورون حتی کہ اونکے جگر گوشون کے خون بے زبان اور بے جان بتون کی گردنون پر بے ضرورت ہوجاتے۔

بعض گروہ علویات کی طرف متوجہ ہو گئے ستارون کو جو عظیم آیات قدرت الٰہی سے ہین اونہون نے اپنا معبود ٹھیرالیا کسی قوم نے آتش کو نور سمجھکر اوسکی عبادت مین سرگرمی اختیار کی کوئی درخت کی پرستش کرنے پر آمادہ ہو گیا کسی نے حیوانات کو اپنا معبود سمجھہ لیا غرض بت پرستی دنیا مین اسقدر پہیلی کہ عرب وعجم وہند وغیرہ مین کل مخلوق بت پرست ہو گئی۔

انسان کس کا بندہ تہا اور کن کن چیزون کا غلام بے دام بن گیا خالق ارض وسما نے کل چیزین اوسی کی خواہشون کی تابع کی تہین وہ ناقص عقل سے اپنی خواہشون مین اس درجہ مجبور ہوا کہ ہر ایک تابع کا متبوع بن گیا اوسکی نادانی کی یہ روش معبود حقیقی کو نہایت درجہ ناپسند ہوئی اس لئے اوس نے انسان ہی کی نوع اور اوسی کے گروہ مین سے ایسے کامل الخلقت افراد کو خلعت شرافت نفسیہ اور کمالات روحانیہ سے ممتاز فرمایا جن کے تصرفات علویات اور سفلیات مین تعجب خیز اور حیرت انگیز ہوئے وہ انبیا اور رسل علیہم الصلوٰۃ والسلام ہین جن کو بارگاہ احدیت سے منا شیر ہدایت عامہ خلایق عطا ہوئے اور اون کو ایسے معجزون کی توفیق دی گئین جن کے مقابلہ مین فرعون سے سرکش اور خود سر عاجز ہو گئے اور اون کو یہ کہنے کے سوا اور کچہہ بن نہ پڑی کہ یہ سحر ہے یہان سے ناقص عقلون کا اندازہ ہو سکتا ہے کہ جب دنیا مین سحر کا وجود افراد انسانی مین مان لیا گیا تھا تو اون معظم پیغمبرون سے ساحر اگر غالب نرہتے اتنا تو ہونا چاہئیے تہا کہ مغلوب ہی نہوتے مساوات کا درجہ تو رہتا جب ساحر پیغمبرون کے مقابلہ مین عاجز رہے تو عقل سلیم اون کو یہ باور کرا سکتی تہی کہ معجزہ سحر کے سوا کوئی عظیم الشان چیز ہے جسکی کیفیت عقل کے دائرہ سے باہر ہے اور پیغمبر اپنے افراد نوعی مین اپنی خاص صفت سے ایسا ممتاز ہے جسکی شان ورائے ادراک ہے مگر عقل سلیم کہان تہی وہ تو کجی کے راستہ پر دوڑتی تہی حق کو باطل اور باطل کو حق سمجہتی تہی اور ساحر جنکا پیشہ سحر اور افسون تہا معجزہ کی حقیقت کو دیکہکر اپنے سحر سے تائب اور معبود حقیقی کی قدرت کے قایل ہو کر یہی کہنے لگے امنا برب موسی وہارون۔

حضرت نوح علیہ السلام اور قوم کے قصہ سے ثابت ہوتا ہے کہ اونکے زمانہ مین یغوث اور یعوق اور نسر بڑے بڑے بت تہے نوح علیہ السلام ساڑہے نوسو برس تک قوم مین رہے اور یہی فرماتے رہے یا قوم اعبدوا اللہ ما لکم من الٰہ غیرہ انی اخاف علیکم عذاب یوم عظیم قوم کے سردارون نے یہی جواب دیا ہم تم کو صریح بہکا ہوا دیکہتے ہین فرمایا مین بہکا ہوا نہین ہون ولکنی رسول من رب العالمین مین تم کو اپنے رب کے پیغام پہونچاتا ہون اور تمکو نصیحت کرتا ہون اور اللہ تعالی کی طرف سے جو بات مین جانتا ہون تم اوسکو نہین جانتے ہو کیا تم کو اس بات کا تعجب ہے کہ تم مین سے ایک مرد تمہارے رب کی طرف سے نصیحت لاوے تاکہ تمکو ڈراوے اور تم بچو شاید تمپر رحم ہو فکذبوہ فانجیناہ والذین معہ فی الفلک و اغرقنا الذین کذبوا بآیاتنا انہم کانوا قوما عمین قوم کو اندہا اسلئے فرمایا کہ حق کو انہون نے دیکہا اور نہین پہچانا حضرت نوح علیہ السلام کی اس دعا رب لا تذر علی الارض من الکافرین دیارا سے ثابت ہوتا ہی

کہ روے زمین کے باشندون مین جتنے کافر تھے وہ سب غرق طوفان ہوگئے اسلیئے کہ حضرت نوح علیہ السلام
نے یہ تصریح اپنی دعامین کی تھی انک ان تذرہم یضلوا عبادک ولا یلدوا الا فاجرا کفارا اگر تو اون کافرون
کو چھوڑ دیگا تو وہ تیرے بندون کو گمراہ کرینگے اور وہ نہ جنینگے مگر بدکار اور کفر کرنے والے کو سوا ایسا ہی ہوا
کہ صرف وہی کشتی نشین جو حضرت نوح علیہ السلام کے ساتھ سلامت رہے تھے اور طوفان کے بعد
اونمین بھی فنا نے تفریق کردی تھی انمین سے کچھ نفوس باقی رہ گئے پھر دنیا کی آبادی کا سلسلہ اُنسے قایم ہوا
شیاطین جو خلقت مین انسان سے اقدم اور آتشی ہونے کی وجہ سے سرکش اور غاوی تھے اُنہون
نے دنیا کی ترقی بنی آدم سے دیکھی تو پہلا سبق جسکو پچھلے بھول گئے تھے یاد دلادیا اور بتون کی دلفریب
صورتین لا لا کر پیش کردین کفر کے مواد کو از سر نو ہیجان پیدا ہوا جس زمانہ مین حضرت ہود رسالت پر
مبعوث ہوے قوم عاد کا زمانہ ترقی کا تھا بڑے بڑے اجسام والے اور قوی ہیکل توانا تھے اُنہون نے
فرمایا یا قوم اعبدوا اللہ ما لکم من الٰہ غیرہ افلا تتقون تم اللہ تعالیٰ کی عبادت کرو اللہ تعالیٰ کے سوا تمہارا
کوئی معبود نہین کیا تم نہین ڈرتے ہو سرداران عادیون نے جواب دیا انا لنریک فی سفاہتہ وانا لنظنک
من الکاذبین حضرت ہود علیہ السلام نے فرمایا مین بے عقل نہین ہون ولکنی رسول من رب العالمین
مین اپنے رب کے پیغام تمکو پہونچاتا ہون اور تمہارا معتبر خیرخواہ ہون کیا تم کو اس بات کا تعجب ہے کہ تمہارے
رب کی نصیحت ایک ایسے مرد کے ذریعہ آوے جو تم مین سے ہو اور تمکو ڈراوے اور اللہ تعالیٰ کا یہ احسان
اون کو یاد دلایا واذکروا اذ جعلکم خلفاء من بعد قوم نوح وزادکم فی الخلق بسطۃ فاذکروا الاء اللہ لعلکم تفلحون -
تم کو اللہ تعالیٰ نے نوح علیہ السلام کی قوم کے بعد خلیفہ کیا ہے اور تم کو عظیم الخلقت پیدا کیا ہے اللہ
تعالیٰ کی نعمتون کو تم لوگ یاد کرو شاید فلاحیت پاؤ عادی سردارون نے حضرت ہود کو یہ جواب دیا قالوا
اجئتنا لنعبد اللہ وحدہ ونذر ما کان یعبد اباؤنا کیا تو اسلیئے آیا ہے کہ ہم ایک ہی معبود کی عبادت کرین اور
ہمارے باپ دادا جن چیزون کو پوجتے رہے ہین ہم اون کو چھوڑدین فاتنا بما تعدنا ان کنت من الصادقین
تو لے آ جو وعدہ ہمسے کرتا ہے اگر تو سچا ہے اس کے بعد حضرت ہود نے فرمایا کہ تمہارے رب کی طرف سے بلا
اور غضب تمپر واقع ہو چکا ہے سات رات اور آٹھ دن تک ایسی آندھی چلی کہ قوم کے شہرون کی کل
عمارتین مسمار کرڈالین اور قوم کی بیخ وبنیاد اوکھاڑ ڈالی اللہ تعالیٰ نے اس کل واقعہ کی یون خبر دی ہے -
فانجیناہ والذین معہ برحمۃ منا وقطعنا دابر الذین کذبوا بآیاتنا وما کانوا مؤمنین ہود علیہ السلام کو اون کے
ساتھیون کے ساتھ اپنی رحمت سے ہمنے نجات دی اور جن لوگون نے ہماری آیات کی تکذیب کی تھی اونکی
پچھاڑی ہمنے کاٹ ڈالی وہ لوگ مومنین سے نہین تھے -

قوم ثمود کی طرف حضرت صالح علیہ السلام بھیجے گئے اُنہون نے کہا یا قوم اعبدوا اللہ مالکم من الٰہ غیرہ اے قوم کے لوگو اللہ تعالی کی عبادت کرو سوا اللہ تعالی کے تمہارا کوئی معبود نہین ہے یہ قبیلہ عرب کے بت پرستون مین سے تہا مقام حجر مین جو شام اور حجاز کے درمیان ہے سکن گزین تہا قوم عاد کے بعد اس قبیلہ نے بڑی ترقی کی تہی نرم پاکیزہ زمین پر عالی شان قصور بناتے اور پہاڑون مین سکانات تراشتے اور قیام کرتے تہے اس آیت شریفہ سے کل امور ثابت ہوتے ہین حضرت صالح علیہ السلام نے اون سے فرمایا واذکروا اذ جعلکم خلفاء من بعد عاد و بوّأکم فی الارض تتخذون من سہولہا قصورا وتنحتون الجبال بیوتا مستکبران قوم صالح علیہ السلام نے اون ضعفا سے جو حضرت صالحؑ پر ایمان لاے تہے پوچہا اتعلمون ان صالحا مرسل من ربہ اُنہون نے جواب دیا انا بما ارسل بہ مومنون جس چیز کے ساتہہ حضرت صالحؑ بھیجے گئے ہین ہم اوسپر ایمان لاے ہین اون مستکبرون نے کہا انا بالذی اٰمنتم بہ کافرون جس چیز پر تم ایمان لائے ہو ہم اوس سے منکر ہین۔

قوم نے حضرت صالح علیہ السلام سے عجیب وغریب معجزہ چاہا کہ پتہر سے ایک اونٹنی نکالی جاوے اور اوس کی صفت بیان کی اور اوسکے ساتہہ شرط بہی لگادی کہ وہ حاملہ بہی ہو اور اوسی وقت بچہ جنے حضرت صالحؑ نے عامہ خلائق کے سامنے پتہر سے ایک ایسی عظیم الخلقت اونٹنی نکالی جس کے ایک پہلو سے دوسرے پہلو تک ایکسو بیس گز کا فاصلہ تہا اور دیکہنے مین ایک کوہ روان تہی اور اوسیوقت اوسنے بچہ جنا مگر قوم نے ایمان قبول نہین کیا بت پرستی پر قایم رہے اور انجام یہ ہوا کہ اوس اونٹنی کی کوچین اونہون نے کاٹ ڈالین پہر وہ کل زلزلہ سے ہلاک کردے گئے فاخذتہم الرجفۃ فاصبحوا فی دارہم جاثمین سب اوندہے ہوکر ہلاک ہوگئے قومون کی ترقی جہانتک دینوی اسباب سے ہوئی اونہون نے دین کی کچہہ وقعت نہ سمجہی اور انبیا کے معجزون کو سحر سمجہا اور خداوند جل وعلی کی عبادت سے ہمیشہ انکار کیا اور پیغمبرون کو جہٹلایا اور دین کے معاملات مین اسدرجہ انبیا علیہم السلام کے ساتہہ تعصب اختیار کیا کہ اون کے طاہر خون نجس زمین پر بہاے پتہر مارے ایذائین پہونچائین اپنے قریون سے نکالدیا بت پرستی کو اپنا شعار سمجہا اور خدا پرستی سے نہایت درجہ عار کی۔

انبیا علیہم الصلوات والتسلیمات کی تعداد کا علم باری تعالی ہی کو ہے اور وہ کن کن قومون کے پاس بھیجے گئے کسی قدیم تاریخ سے اوسکی تفصیل ظاہر نہین ہوتی ہان جو نامور انبیا علیہم السلام سرکش قومون کی طرف بھیجے گئے اون قومون پر عذاب نازل ہوئے اون پیغمبرون کا ذکر قرآن مجید سے واضح ہوتا ہے اور احادیث مین انبیا علیہم السلام کی تعداد وارد ہوئی ہے جو انبیا علیہم السلام کتاب اور

شریعت کے ساتھ بہیجے گئے تہے حضرت داؤد اور حضرت موسیٰ اور حضرت عیسیٰ علیہم الصلوات والتسلیمات ہین ان کی قومین دنیا مین ابتک موجود ہین اور وہ اس بات کے مدعی ہین کہ ہم اپنے اپنے پیغمبرون کی شریعت پر قایم ہین ہماری کتابون مین جو شے حلال ہے وہ ہمکو حلال ہے اور جو شے حرام ہے وہ ہمکو حرام ہے ہمکو دوسرون کی شریعت پر عمل کرنے کی حاجت نہین اور آپسمین ایک دوسرے کی تکذیب پر آمادہ ہین —

حضرت موسیٰ علیہ السلام کی شریعت کے قوانین نہایت درجہ مستحکم تہے جن کے اصول و فروع منضبط تہے اور مصالح عباد اور احکام مبدء و معاد کا جن پر مدار تہا مگر یہود نے اپنی آسمانی کتاب کے احکام کو بالکل میٹ دیا اور توراۃ اپنی طرف سے تصنیف کرلی جسکی اصلاح کے واسطے انجیل نازل ہوئی اس موقع پر بنی اسرائیل کے مختصر واقعات آیات قرآنی سے نقل کئے جاتے ہین ہر ایک واقعہ سے اون کی غوایت اور سرکشی کا اندازہ اور نکبت اور خواری کا قیاس کیا جاسکتا ہے اور یہ معلوم ہوسکتا ہے کہ بنی اسرائیل پر اللہ تعالیٰ کی کیسی کیسی عظیم النعمتین نازل ہوئین اور خاص خاص عنایتین کس درجہ اون کے ساتھ کی گیئن اور اونکا انجام کیا ہوا —

فرعون کے زمانۂ جابرانہ حکومت مین بنی اسرائیل مصر مین مقید تہے اور قبطیون کے باندی غلام سمجہے جاتے تہے جب انکے بداعمال کی سزائین قبطیون کی ظالمانہ اطوار سے پوری ہوچکین تو اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو حکم دیا فاذہب الی فرعون انہ طغی حضرت موسیٰ علیہ السلام عصا اور ید بیضا دو معجزون کے ساتھ مع اپنے بہائی حضرت ہارون علیہ السلام کے فرعون کی طرف تشریف لے گئے اور اوس سے فرمایا فارسل معی بنی اسرائیل فرعون بڑا فلسفی تہا اور اوس کے ساتھ گمراہ بہی اسدرجہ تہا کہ انا ربکم الاعلیٰ کا دعویٰ کرتا اور مخلوق الٰہی کو اپنی مخلوق خیال کرتا تہا حضرت موسیٰ علیہ السلام سے اوسنے پوچہا آپ کون ہین آپنے اپنی نبوت کا اظہار کیا معجزے دکہلائے معجزات باہرات کو اوس نے سحر سے تعبیر کیا مداین سے جادوگر طلب کئے جب مقابلہ ہوا تو کل ساحر لول اوٹہے یہ سحر نہین ہے اور یہ کہا امنا برب موسیٰ و ہارون فرعون نے جہلا کے بارہ ہزار جادوگرون کو جو مسلمان ہوے تہے دار پر کہینچدیا ہاتہہ پاؤن قطع کرادئے مگر وہ راہ ہدایت موسوی سے نہین پہرے —

اسکے بعد فرعون اور اوسکی قوم کی ہلاکت کی باری آئی حضرت موسیٰ علیہ السلام کو جناب باری تعالیٰ جل مجدہ کا حکم ہوا کہ تم بنی اسرائیل کو اپنے ہمراہ لیکر نیل سے عبور کرو سب تیار تہے رات سے چلدئے فرعون صبح ہوتے ہوتے مطلع ہوا مع اپنے لشکر کے بنی اسرائیل کے تعاقب مین دوڑا موت کہینچ کے

نیل کے کنارہ پر سے آئی یہان پر دیکہا کہ دریاے نیل درمیان سے ہٹا ہوا ہے تہ کی زمین دکہہ رہی ہے اوسی
شان علو کو یاد کرکے اپنے حوف سے دریا کو ہٹا ہوا خیال کیا بے دہڑک گہوڑا اڈالدیا لشکر ہمراہ تہا وہ بہی
جلو ریز عقب سے آپہونچا بنی اسرائیل دیکہکر گہبراے کہ فرعون پہر اسیر کرکے لیجائیگا قتل کریگا یا جو سزا
چاہیگا وہ دیگا حضرت موسیٰ علیہ السلام نے سب کی دلدہی فرمائی اللہ تعالیٰ نے بنی اسرائیل سے
اس واقعہ کی نسبت خطاب فرمایا ہے واذ فرقنا بکم البحر فانجینا کم واغرقنا آل فرعون وانتم تنظرون -
فرعون جب وسط دریا مین مع اپنے لشکر کے پہونچ گیا اوسوقت دریا جیسے پہلے تہا ایک بسیط سطح پانی کا
ہوگیا مگر خشک رہا فرعون کی قوم ڈوب رہی تہی بنی اسرائیل اونکو دیکہہ دیکہکر اپنا دل ٹہنڈا کر رہے تہے
غرض ایک آن واحد مین فرعون کی ساری خدائی دریا برد ہوگئی بنی اسرائیل مطلق العنان ہوگئے حضرت
موسیٰ اونپر مسلط ہوے اور ان کے واسطے ایک دین قایم کرنے کی غرض سے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو شہنشاہ
حقیقی کا حکم صادر ہوا جب وہ فرمان آسمانی یعنی توراة لینے کے واسطے قوم سے رخصت ہوے تو اپنے
بہائی حضرت ہارون کو بنی اسرائیل کی نگرانی پر چہوڑ گئے اور اون کو ہدایات فرما گئے کہ بنی اسرائیل کہین
بہاگ نجاوین تم ان سے غافل نرہنا بنی اسرائیل نے زر و زیور فراہم کرکے سامری نامی کی صناعی سے
ایک گوسالہ پیدا کر لیا اور اوسکو اپنا معبود ٹہیرالیا جب موسیٰ علیہ السلام توراة لیکر آئے تو بنی اسرائیل پر اپنی
خدائی پائی سخت غضبناک ہوے حضرت ہارون سے دست بگریبان ہوگئے اونہون نے اپنا عجز اور
اور قوم کی سرکشی کا عذر کیا گوسالہ کو حضرت موسیٰ علیہ السلام نے آگ مین جلا کر خاک سیاہ کردیا اور خاکستر
اوس کا دریا مین پہینکدیا بنی اسرائیل کی گوسالہ پرستی اس آیت شریفہ سے ظاہر ہوتی ہے واذ واعدنا
موسیٰ ثلثین لیلۃ ثم اتخذتم العجل من بعدہ وانتم ظالمون جیسا کہ عظیم گناہ بنی اسرائیل نے گوسالہ پرستی
سے کیا تہا اوسکی سزا بہی اون کو ویسی دی گئی واذ قال موسیٰ لقومہ یا قوم انکم ظلمتم انفسکم باتخاذکم العجل
فتوبوا الی بارئکم فاقتلوا انفسکم ذالکم خیر لکم عند بارئکم ایک ابر نے اونکو ڈہانپ لیا آپسمین ایک نے دوسرے
کو قتل کیا جب ستر ہزار مجرم قتل ہوگئے تو وہ ابر ہٹ گیا اور بنی اسرائیل کی توبہ قبول ہوئی بنی اسرائیل
دنیا مین بڑی معزز قوم تہی جب وہ سفر کرتے تو ابر اونکے سرون پر سایہ گستر رہتا اسباب معیشت سے
وہ بے نیاز تہے آسمان سے صبح و شام من و سلویٰ اونکی غذا مین اوترتا تہا ان نعمتون کو اللہ تعالیٰ نے
اون کو یاد دلایا ہے وظللنا علیکم الغمام وانزلنا علیکم المن والسلوی کلوا من طیبات ما رزقناکم بنی اسرائیل
نے ان نعمتون کی کچہہ قدر نہین کی اور اون سے بیزاری ظاہر کرکے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے کہا
لن نصبر علی طعام واحد فادع لنا ربک یخرج لنا مما تنبت الارض من بقلہا وقثائہا وفومہا وعدسہا وبصلہا

جبکہ بقولات اور گندم اور مسور وغیرہ اشیا کے طالب ہوئے تو حضرت موسی علیہ السلام نے اونکی ناعاقبت اندیشی اونپر ظاہر کرکے فرمایا اتستبدلون الذی ھو ادنی بالذی ھو خیر اچھی چیز جو غذاے آسمانی ہے اوسکے عوض تم زمینی اشیا کی تبدیل چاہتے ہو خیر تمہاری ہمت اور تمہارا حوصلہ اگر یہی ہے تو تم لوگ اھبطوا مصرا فان لکم ماسالتم فضربت علیھم الذلۃ والمسکنۃ وباؤا بغضب من اللہ اس کے بعد وہ ایسے ذلیل ہوے کہ اسباب معیشت مین مبتلا ہوگئے اور فقر و فاقہ کی نوبت آگئی۔

جیسے قوم بنی اسرائیل خدائی معاملات مین سرکش تھی ویسی بزدل بھی تھی جسوقت قوم جبارین سے قتال کا حکم اون کو ہوا تو اونہون نے حضرت موسی علیہ السلام سے کہا جب تک وہ لوگ اوس شہر مین رہینگے ہم ہرگز اوسمین داخل نہ ہونگے فاذھب انت وربک فقاتلا انا ھھنا قاعدون غرض حضرت موسی کو بنی اسرائیل نے تھکا دیا اور وہ اونپر مہربان ہی رہے اور ہر ایک فرمایش اون کی پوری کرتے گئے جب عالم آخرت کا سفر کیا تو توراۃ کو چھوڑ گئے اوس کے احکام کی پابندی کے لئے تاکید فرما گئے قوم نے ترقی دنیوی کی مالدارون کے نفوس پر موسوی دین کے دشوارریان سخت ناگوار گزرتی تھین علماے یہود علم توراۃ کی فضیلت رکھتے تھے یہ قاعدہ ہے کہ جاہل لوگ علما سے اپنے اغراض کے وقت مسئلہ پوچھتے ہین یہودی عالمون کو تحصیل زر کا خوب موقع ہاتھہ آگیا زردارون کی ضرورتین اون کے لئے ذریعہ معیشت وتن آسانی ہوگئین اپنے دین کی عظمت صرف منفعت کی غرض سے قایم رکھی تھی احکام تورات کی تبدیل بازیچہ اطفال سمجھ لئے تھے اونکی خواہشون کے پورا کرنے کے لئے حکم خدائی کو بدل دیتے تھے اللہ تعالی نے اسکی خبر دی ہے یحرفون الکلم عن مواضعہ یہان تک تحریف ہوئی کہ دین موسوی کا نام باقی رہگیا اور قوم آزادانہ طور پر خودسر ہوگئی۔

جبکہ احبار یہود نے حضرت موسی علیہ السلام کی شریعت کے احکام درہم برہم کردیے تو قوم کے نفوس مین عظیم اختلاف پیدا ہوگیا ہواے نفسانی کا زور شور چارون طرف سے اوٹھا عامہ خلایق کے طبایع مین شر و فساد کا ریشہ بڑھنے لگا اور بداعمالی کے ثمرات خواہشون کی شاخون سے چکھنے لگے اور اپنے کام و زبان احوال سے اوسکا ذائقہ پانے مین مصروف ہوگئے۔

خالق عالم نے امم سابقہ کے عبرتناک واقعات سے اونکے کان کھولدیے تھے اور آنکھون سے حق اور باطل کے پردے اوٹھا دیے تھے مگر جبکہ دنیا کی لذات اونکے نفوس پر غالب ہوگئے تو وہ شراب ضلالت سے ایسے سرمست ہوئے کہ اپنی ہستی تک کی اونکو خبر نہ رہی پھر رب العالمین نے اونکے احوال پر اختلال پر شفقت فرمائی موسوی دور ختم ہونے کے ایک زمانہ بعد حضرت عیسی بن مریم

بن مریم علیہا السلام کو خاص شان سے پیرایہ وجود بخشا حضرت مریمؑ کا گھرانہ بڑا معظم و مکرم تھا انوار نبوت کے
چشمہ جس زور شور سے اوس گھرانے مین اوبل رہے تھے وہ سب کی آنکھون کے سامنے موجزن تھے
اور لب تشنگان وادی ہدایت کو اپنی موجون کے ہاتھون سے اشارے کر رہے تھے حضرت مریم کا سن
تیرہ سال کا یا پندرہ کا تھا اول شباب مین جو حالت عورتون کی ہوتی ہے اوس کے معائنہ سے
آپ ایک جانب اپنے اہل سے کنارہ گزین ہوگئی تھین اور اپنے اہل کے ورے ایک پردہ ڈالکر
قیام فرمایا تھا حضرت معصومہ مقدسہ کی عفت اور عصمت کا اس واقعہ سے اندازہ ہو سکتا ہے کہ جب
روح القدس آئے تو اونے آپ کو ایک تندرست آدمی کی صورت مین دکھایا حضرت مریم نے دیکھکر
فرمایا انی اعوذ بالرحمن ان کنت تقیا اگر تو متقی مرد ہے تو مین تجھسے اللہ کے ساتھ پناہ مانگتی ہون کسدرجہ
خدا کا خوف دل پر غالب تھا اوس جوان مرد نے جو فرشتہ تھا جواب دیا انما انا رسول ربک لاھب لک
غلاما زکیا مین تمہارے رب کا بھیجا ہوا ہون تمکو ایک پاک لڑکا بخشتا ہون حضرت معصومہ عذرا
نے فرمایا انی یکون لی غلام ولم یمسسنی بشر ولم اک بغیا مجھکو اب تک بشر نے ہاتھ نہین لگایا مجھکو لڑکا کیونکر
ہوگا مین بدکار عورت نہین ہون اللہ تعالے نے اوس مقدس فرشتہ کی زبانی حضرت معصومہ کو
یہ خبر دی کہ ہم اوس لڑکے کو آدمیون کے واسطے ایک نشانی اور رحمت کرین گے یہ کام مقرر کیا ہوا
ہے (یعنی وہ لڑکا بن باپ کے ضرور پیدا ہونے والا ہے) فحملتہ فانتبذت بہ مکانا قصیا باتون باتون
مین حضرت مریم حاملہ ہوگئین اور ایک جنگل مین اونکے ساتھ جا پڑین جب وضع حمل کا وقت آیا تو
درد زہ پیدا ہوا ایک کھجور کے درخت کے تنہ کے پاس آگئین اور یہ فرمایا کاش اس سے پہلے
مین مرگئی ہوتی اور نسیا منسیا ہوگئی ہوتی فرشتہ نے آواز دی الا تحزنی قد جعل ربک تحتک سریا
غمگین نہ ہو تمہارے رب نے تمہارے نیچے پانی کا چشمہ پیدا کردیا ہے وھزی الیک بجذع النخل
تساقط علیک رطبا جنیا درخت کے تنہ کو ہلاؤ وہ تازے خرمے تمپر گرادیگا خرمے کھاؤ پانی پیو آنکھین
ٹھنڈی کرو اگر کسی بشر کو دیکھو تو اوس سے کلام نکیجو اوس سے یہ کہدیجو کہ مینے آج کے دن اللہ تعالی
کے واسطے روزہ کی نیت کرلی ہے کسی آدمی سے مین کلام نہ کرونگی فاتت بہ قومہا تحملہ حضرت مریمؑ اپنی
گود مین حضرت عیسی کو قوم کے پاس لائین آدمیون نے دیکھکر کہا قد جئت شیئا فریا تم ایک عجیب
چیز لائی ہو یا اخت ہارون ما کان ابوک امرا سوء وما کانت امک بغیا اے ہارون کی بہن تمہارا باپ
برائی کا آدمی نہ تھا اور نہ تمہاری مان بدکار تھی حضرت مریم نے حضرت عیسیؑ کی طرف اشارہ کیا کہ اونسے
پوچھو آدمیون نے کہا کیف نکلم من کان فی المہد صبیا اوس بچہ سے جو گود مین ہے ہم کیونکر بات کرین

حضرت عیسی علیہ السلام نے اوسوقت فصیح زبان سے فرمایا انی عبد اللہ آتانی الکتاب وجعلنی نبیا
وجعلنی مبارکا این ماکنت واوصانی بالصلوۃ والزکوۃ مادمت حیا وبرّا بوالدتی ولم یجعلنی جبارا شقیا
والسلام علی یوم ولدت ویوم اموت ویوم ابعث حیا تحقیق مین اللہ تعالی کا بندہ
ہون مجہکو اللہ تعالی نے ایک کتاب دی ہے اور مجہکو نبی کیا ہے اور جہان کہین مین ہون مجہکو برکت
والا کیا ہے اور نماز اور زکوۃ کے ساتھ مجھکو حکم کیا ہے جب تک مین جیتا رہون اور اپنی مان کے ساتھ مجھکو
خوش سلوک کیا ہے اور مجہکو سرکش بدبخت نہین پیدا کیا ہے جسدن مین پیدا ہوا اور جسدن مین مرون گا اور
جسدن مین زندہ ہوکر اوٹھون گا مجہپر سلام ہے ذلک عیسی ابن مریم قول الحق الذی فیہ یمترون ماکان للہ
ان یتخذ من ولد سبحانہ اذا قضی امرا فانما یقول لہ کن فیکون یہ مریمؑ کا بیٹا عیسیٰ ہے وہ بات حق ہے جو اوسکے
بیچ شک کرتے ہین اللہ تعالے کے واسطے یہ لایق نہین ہے کہ وہ اولاد پکڑے اوسکو پاکی ہے جب
اللہ تعالی کچہہ کام مقرر کرتا ہے سوا اسکے نہین ہے کہ اوسکو کہتا ہے ہوجا سو وہ اوسیوقت ہوجاتا ہے
ان اللہ ربی وربکم فاعبدوہ ہذا صراط مستقیم تحقیق اللہ تعالی میرا پروردگار اور تمہارا پروردگا ہے یہ سیدہی
راہ ہے جس زمانہ مین حضرت عیسیٰ علیہ السلام رسالت پر مبعوث ہوئے اوس زمانہ مین طبابت کا بڑا زور
شور تہا اطبا معالجہ مین ید طولی رکہتے تہے مگر بعض امراض جو خالق عالم کی قدرت کا اقرار مدعیان صحت سے
کراتے تہے اور اون کو اون کے علاج سے ہر طور پر عجز تہا حضرت عیسیٰ السلام کو اونہین امراض سے
بری کردینے کا معجزہ دیا گیا جب یہود سے آپنے اپنی نبوت کا اظہار کیا وہ مخالف ہوگئے آپنے اون کو
نصیحت فرمائی کہ جو مقدس کتاب موسیٰ علیہ السلام کو بارگاہ شہنشاہ حقیقی سے عطا ہوئی تہی احبار یہود نے
اوسکو مسخ کرڈالا تمہارا موسوی دین کہان رہا مین اب اوسکی اصلاح کرنے آیا ہون یہود نے کہا نبوت کے
دعوی پر کیا دلیل ہے آپنے فرمایا انی اخلق لکم من الطین کہیئۃ الطیر فانفخ فیہ فیکون طیرا باذن اللہ وابرء
الاکمہ والابرص واحیی الموتی باذن اللہ مین تمہارے واسطے مٹی سے اوڑنے والے جانور کی ہیئت
پر بناتا ہون پہر مین اوسمین پہونک دیتا ہون سو وہ اللہ تعالی کے حکم سے پرندہ ہوجاتا ہے اور مادر زاد
اندہے اور ببروص کو صحیح کردیتا ہون اور مردون کو اللہ تعالی کے حکم سے زندہ کردیتا ہون۔

حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی روح مبارک کا خاص مرتبہ تہا گو اس عالم عنصری مین اوسکو کدورت
کے ساتھ تعلق ہوا مگر اوسمین کسی قسم کی ظلمت نفسیہ نے اثر نہین کیا حضرت عیسیٰ علیہ السلام مجرد رہے
دنیا کے اسباب مین سے کچہہ بار دوش ہمت نہین کیا ہمیشہ دنیا مین مسافر رہے اور بہت ہی استغنا کے
ساتھ اپنی پاکیزہ زندگی بسر کی یہود کو جب اونکے علما کی غوایت اور توراۃ کا مسخ کردینا انجیل کے نزول

کے بعد ثابت ہوا تو اس خیال سے کہ ہمارے معاشرت کے اسباب بالکل درہم برہم کر دینے کی فکر بیا
یہ صاحب کتاب ہے اور ہمارے مذہب کی تکمیل ہو چکی ہے فی نفسہ یہ ہمارے مذہبی اصول و فروع
ہمارے واسطے کافی ہین حضرت عیسیٰ کی گھات مین رہے اور قابو پاکر ایک بے گناہ کا خون حضرت
عیسیٰ کے شبہین اپنی گردن پر لے لیا بڑے فخر سے اپنے آپکو قاتل عیسیٰ مشہور کیا اور عیسوی لوگون
پر اپنی جرات اور ناحق خون بہانے سے فضیلت خیالی چاہی اللہ تعالے نے یہود کے فاسد خیال
کی تردید اس آیت شریفہ سے فرماوی وما قتلوہ وما صلبوہ ولکن شبہ لہم حضرت عیسیٰ جیسے معظم او
مکرم نبی تھے اللہ تعالیٰ نے آپکو اپنی روح سے تعبیر فرمایا اور اسلئے احیای اموات کا معجزہ عطا فرمایا
ہزارون برس کے خاک ہوئے مردہ کو آپنے زندہ کیا اور یہود نے بچشم دید دیکھا مگر شہوات نفسیہ غالب
ہونے کی وجہ سے حضرت عیسیٰ پر ایمان لانا اونکو شاق ہوا اگر وہ خدا پرست ہوتے اور موسوی دین کی
تباہ حالت پر اون کو کچھ بھی افسوس ہوتا تو وہ اپنی صلاح وفلاح حال و مآل کے لئے حضرت عیسیٰ پر
ضرور ایمان لاتے اور جو کچھ مذہبی خرابیان واقع ہو گئی تھین اون کی اصلاح انجیل مقدس سے
کر سکتے تھے۔

توراۃ اور انجیل نئے اصول و فروع مذہبی کے ساتھ نہین بھیجی گئین بلکہ حضرت خلیل
جلیل ابراہیم علیہ السلام کا دین حنیفی جبکی طلب خاص خاص خدا پرستون کو ہر زمانہ مین تھی اور زمانہ کے
انقلاب اور نفسانی ہوا وہوس کے استیلا سے وہ آثار بالکل مٹ گئے تھے اون فروع واصول
کے ساتھ مع شیئی زاید بحسب مصالح عباد وکیفر کردار کا فرنعمتون کے بھیجی گئی تھین خداوند تعالے نے
ایسا نہین کیا ہے کہ ہر زمانہ مین ایک نئے مذہب کی بنیاد قایم کر کے ایک پیغمبر کو دوسرے کے
خلاف مین بھیجا ہو بلکہ بدایت خلقت آدم سے قیامت تک ہر ایک فرد بشر پر اپنی توحید اور
اپنی عبادت اور اپنے احکام نماز روزہ حج زکوۃ کی تعمیل فرض کی ہے یہ فرضیت جو حضرت
ابراہیم علیہ السلام کے زمانہ مین تھی وہی حضرت موسیٰ علیہ السلام کے زمانہ مین رہی اور جو فرضیت
حضرت موسیٰ علیہ السلام کے زمانہ تھی وہی فرضیت حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے زمانہ مین رہی البتہ
بعض احکام جو بحسب مصالح عباد باقی چھوڑ دیے گئے تھے وہ کامل کر دیے گئے منجانب خداوند تعالی
اون کا نقصان کسی طور پر نہ تھا بلکہ عباد کی حالت اور ضعف وقوت ایمانی اور ضرورت وقتیہ کے لحاظ سے
ایسا امر ظہور مین آتا گیا چنانچہ نسخ کے مسئلہ پر یہود کو بڑا اعتراض ہے معاذ اللہ وہ یہ کہتے ہین کہ خدا
کو ایک حکم دیتے وقت یہ علم نہ تھا کہ آیندہ اس حکم کے خلاف حکم دیا جائیگا خدا کا یہ کیسا علم ہے

اور حقیقتہً یہ نسخ جو شرائع کے بعض احکام مین واقع ہوا ہے شدت اور ضعف ایمان اور خدا پرستی کے
مراتب مختلفہ ہونے کی وجہ سے ہوا ہے وہ عین رحمت بحق مومنین ہے اور محض نقمت بحق کافرین ہے
عیسائیون کا اصلی عقیدہ (تثلیث) ہے کہ اللہ تعالی اور روح القدس اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام ان تینون اجزا
مین الوہیت مشترک ہے اور ہر ایک جز باہم مساوی نسبت رکھتا ہے ان تینون ہی اجزا مین وحدت کی
جو شان ہے وہی شان الوہیت ہے نعوذ باللہ من ہذہ الخرافات اللہ تعالی جو معبود حقیقی ہے اوس کی
صفات مین عیسی ہون یا روح القدس اون کا شریک ہونا بداہۃً الوہیت کی شان کی منقصت اور ترکیب
کا اثبات ہے تعالی اللہ عما یقولون علوا کبیرا بعض عیسائی حضرت عیسی علیہ السلام کو خدا کا بیٹا سمجھتے
ہین اللہ تعالی نے اس عیب سے اپنی پاکی بیان فرمادی ہے لم یتخذ صاحبۃ ولا ولدا بی بی اور بچہ
سے اللہ تعالے پاک ہے حضرت عیسی پر ایمان لاے مگر تین خدا ٹہیراے اور ایک پر بھی پختہ اعتقاد
الوہیت نہین رکھا بلکہ نفس نے جو حکم کیا وہی کیا اللہ تعالے نے فرمایا ہے لقد کفر الذین قالوا
ان اللہ ثالث ثلثۃ وما من الہ الا الہ واحد اور بعض نے اپنا یہی عقیدہ راسخ کرلیا کہ حضرت
مسیح ہی اللہ ہین اللہ تعالے نے فرمایا ہے لقد کفر الذین قالوا ان اللہ ہو المسیح ابن مریم الوہیت کی
شان کا تغیر زمانی اور حدوث امکانی سے بری ہونا اہل عقول کا مسلمہ ہے اون کے اس خیال کی تردید
اللہ تعالی جل شانہ نے اس طور پر فرمائی ہے قل فمن یملک لکم من اللہ شیئا ان اراد ان یہلک المسیح
ابن مریم وامہ ومن فی الارض جمیعا حضرت مریم علیہا السلام نے وفات پائی اور حضرت عیسی کو بھی بفحواے
کل نفس ذائقۃ الموت جام فنا سے جرعہ مرگ پینا ناگزیر ہوگا پھر کیسی الوہیت جو صفات ممکن کے
لیے ٹہیر چکے ہین بلا تامل عقل سلیم اوسکے خلاف کوئی حکم نہین دے سکتی حضرت عزیر علیہ السلام کی
نسبت بھی یہی خیال نادانون کا تھا کہ اون کو ابن اللہ کہتے تھے نصاری نے دین عیسوی اختیار کیا مگر
انجیل کی پابندی نہین کی اور نیکی اور بدی کا بدلہ اور پاداش دنیا ہی مین خیال کرلیا حساب وکتاب اور
پرسش اعمال کی دلخراش صداون سے اون کے دل بیزار رہے عبادت مین نفسانی حظوظ اونکے
خیال مین موجب خوشنودی خداے تعالی ہے مزامیر کے ساتھہ نفس جب عبادت مین لذت پاتا ہی
تو وہ عبادت مقبول ہوتی ہے اور اوس سے تقرب الی اللہ تعالی ہوتا ہے بڑا زہد وعبادت رہبانیت ہے
جو عقلا ممنوع تہی ہماری شرع شریف نے اوس تعطل کو ناپسند ٹہیرایا ہے لا رہبانیۃ فی الاسلام
ارشاد ہوا ہے یہ قوم دنیا مین بڑی دانشمند سمجھی جاتی ہے مگر مذہبی حیثیت سے پہلی بسم اللہ ہی انکی
غلط ہے وہ خدا جسکے قبضہ قدرت نے نیک وبد کی جان ہے یہوواوس خدا کی خدائی سے خارج

اور ایسے صاحب قدرت ہوگئے کہ خدا کے بیٹے کا خون اُنہون نے دانستہ حلال سمجھا اور خدا نے
کوئی انتقام آجتک اون سے نہین لیا یہود کی نسل بڑہتی گئی اور وہ زور پکڑتے گئے یہود اور نصاریٰ
کے باہم جو کچھہ جدال اور قتال ہوئے ہین وہ مشہور ہین اور قیامت تک اونکا تذکرہ باقی رہے گا۔
ایسے صاحب قدرت نبی پر جس کے اشارہ سے مردہ زندہ ہوجاتا تھا اون کو کس وجہ قدرت ہوگئی کہ
اوسکو صلیب پر چڑہا دیا اور اوسکی روح خدا کے دشمنون کے سرپنجہ جفا سے ہزار کشاکش نکلی معاذ اللہ
من ہذہ الاباطیل اللہ تعالے نے اس واقعہ کی خبر اپنی کتاب واجب التکریم مین دی ہے
بل رفعہ اللہ الیہ عیسی روح مع الجسد کا نام ہے نہ صرف روح کا اگر عیسی سے مراد محض روح ہوگی
تو حضرت عیسیٰ کا شرف کیا ثابت ہوگا کل مومنین کی ارواح کا ملجا و ماوا ملا اعلیٰ ہے خصوصا انبیا
علیہم الصلوۃ والتسلیم کی ارواح کا مقام مقام قرب ذات ہے جیسے وہ دنیا مین زندہ تہے اسوقت بہی
ویسے ہی اپنی حالت پر ہین اور انکو ہروقت کیفیت وصالی حاصل ہے ہمارا یہ عقیدہ ہے کہ اللہ تعالیٰ
نے عیسی علیہ السلام کو جس بزرگ شان کے ساتھہ وجود بخشا تہا اوس شان کے ساتھہ مع جسم کے
آسمان پر اوٹھا لیا اور وہ زندہ ہین اور قرب قیامت مین امت محمدیہ کے ناصر اور اعداے الہی
کے قاتل ہونگے غرض نصاریٰ نے جسوقت اپنی مذہبی قوت پیدا کرلی تو یہود سے مناظرے کئے
یہود کے مقابلہ مین ان کی مقدس کتاب اوسوقت مین بڑا سچا گواہ خدا پرستی اور اصلاح مذہب
کا تہا مگر ایک نے دوسرے کے مذہب کو رد اور باطل ٹہیرایا وقالت الیہود لیست النصاریٰ علی شیء
وقالت النصاری لیست الیہود علی شیء وہم یتلون الکتاب اگر یہود کو دین موسوی عزیز ہوتا تو حضرت عیسیٰ
علیہ السلام کی بعثت پر ایمان لاتے اور برہم شدہ اصول مذہب کی اصلاح چاہتے اسلئے کہ یہود کے
پاس انبیاؑ کی بعثت کا علم قدیم سے چلا آتا تہا جیسے وہ گزشتہ زمانے کے انبیا علیہم السلام کی نبوت اور رسالت
کو سنتے تھے حضرت عیسی علیہ السلام کی بشارت سن چکے تہے اور اونکو بچشم خود دیکھہ لیا تھا اور جو معجزے
اونسے چاہے تہے نہایت اطمینانی حالت سے اونکو دکہلا کے اپنی رسالت پر براہین ساطع پہونچا دئے
تہے انکار کی کوئی معقول وجہ سواے ہواے نفسانی کے نہ تہی۔

پہلے یہودیت تہی حضرت عیسی علیہ السلام کی انجیل سے بعد نصرانیت نے ظہور کیا مگر کوئی یہودی
رہتا کوئی نصرانی بنجاتا کوئی حنیفیت ابراہیمی کی طلب مین دشت وکوہ مین سرگشتہ پہرتا اور اکثر مخلوق مذہبی
قیدون سے آزاد تہی عرب وعجم مین بت پرستی تہی عجم مین آتش پرستی اوسپر غالب ہوگئی عجمی دین زرتشتی
کی اشاعت مین نہایت سرگرمی کرتے تہے یہانتک کہ سلاطین آتش پرستی کے معین اور طرفدار تہے

بت پرستی پر جو لوگ آتش پرستی کو غلبہ دیتے تھے وہ یون مجیب ہوتے تھے کہ آتش نور الٰہی ہے
اور ہمارا پیغمبر زرتشت وہ آتش بہشت سے لایا ہے اسلئے ہمنے اوسکو اپنا معبود بنایا ہے ان بت پرستون
سے اگر کوئی پوچھے کہ جو پتھر راستہ گلی یا ناپاک مقامات مین استعمال کئے جاتے ہین اگر اون
پتھرون سے کوئی آدمی خیالی صورت تراشے اور کوئی اوسکو معبود سمجھے کیا وہ دانشمند اور خدا پرست
سمجھا جائیگا کچھ معقول جواب سوا تشبیہ کے نہ دے سکین گے اور تشبیہ کو عین تنزیہ بتلائین گے سارے کے
بت پرست علویات کی روحانی قوتون سے استمداد کے خیال سے ہیاکل کے ساتھ مشغلہ رکھتے تھے وہ
اور شان تھی آخر ادوار زمانہ مین بعض نے اپنے پیشواون کی مورتین فرط محبت سے تراشین اور
غلبہ شوق کے وقت اون کو نگاہ مہر سے دیکھکر اپنے دلکو تسکین دی اور بعض نے اپنے خاندان
کے بزرگون کی صورتین یادگار کے طور پر بنائین سب بت پرستون کا گروہ جیسا کہ نقل کیا گیا ہے
قابیل ہے جس نے اپنے بھائی ہابیل کو دنیا مین پہلے قتل کیا ہے جب اوس کے قصاص کے
لئے حکم باری تعالیٰ جلشانہ حضرت آدم علیہ السلام پر نازل ہوا تو وہ اپنی جان کے خوف سے بھاگ
گیا اور زمانہ دراز تک کوہ و دشت مین سرگشتہ رہا جسوقت اوسکو اپنے باپ آدم علیہ السلام کی صورت
یاد آتی بے قرار ہو جاتا آخر مین اوسنے اپنے دل کی تسکین اس طور پر کی کہ حضرت آدم علیہ السلام
کی صورت کا نقشہ اپنے خیال مین جس طور پر پایا اوس موافق ایک پتھر سے اوسنے آدم کی صورت تراش لی
جب شوق لقا سے پدری دل مین تا حشر زن ہوتا وہ اوس صورت کو دیکھکر آنسو بہاتا اور دل کی آگ
پر اوس آب حسرت سے چھینٹا دیتا تھا قابیل کے بعد اوسکی اولاد نے بت کس غرض سے پوجے
وہی جانتے ہونگے مگر بت پرستی تب سے جاری ہوئی - غرض بت کس غرض سے بنائے گئے تھے اور
آخر زمانہ مین اون کا کیا نتیجہ نکلا کہ وہ مخلوق نادان کے معبود ہو گئے اور اون کی عبادت سب کیلئے
ایمان ٹھیر گئی زیادہ تر عالم کی گمراہی کا یہ سبب بھی ہوا کہ شیاطین جو خدا اور خدا کی مخلوق کے دشمن
تھے اونہون نے بتون مین اکثر مقامات پر حلول کیا تھا جب کوئی امر دشوار پیش آتا تو وہ آواز دیتے
اور بت کے جوف سے گویا ہوتے تھے نادان لوگ جو پتھر سے بھی زیادہ بے حس تھے اوسکو ذی روح
اور صاحب تصرف اور مالک کارخانہ خدائی سمجھ لیتے تھے اسلئے اوسکی عبادت فرض جانتے تھے
اونکے سامنے سجدے کرتے گڑگڑاتے بیزبان جانورون کا خون اونکی مورتون پر لیپ دیتے جیسے
اس زمانہ مین ہنود نذر کی ادا اور آفات و بلیات کے وقت بکرے گاؤ میش وغیرہ کی گردنین مارتے
ہین اور اون کی پوجا سے اپنی مقاصد برآری خیال کرتے ہین جیسے عموماً دنیا مین بت پرست تھے

ویسی ملک عرب مین بھی بت پرست تھے خانہ کعبہ جو معبد ابراہیمی اور خاص الوہیت کی جلوگاہ تھا بتون کا خاص مسکن بن گیا تھا عرب لوگ نہایت معمولی حالت مین زندگی بسر کرتے تھے ایک قبیلہ دوسرے کے ساتھ جنگ و پرخاش پر کمر بستہ رہتا حرب بسوس عرب مین مشہور جنگ ہے جس نے سب انتفی نفوس تلف کر دے ایام عرب کے حالات نہایت عبرتناک ہین جنسے اونکی قومی قوت نہایت درجہ گھٹ گئی تھی اور وہ تختہ مشق حوادث زمانہ بن گئے تھے اوقات بسری کا ذریعہ بھیڑین بکریان اونٹ وغیرہ حیوانات تھے زراعت کا سامان اور آلات مہیا کرنے کی نہ اونمین قابلیت تھی اور نہ کچھہ سرمایہ اسکے علاوہ اکثر کی جائے بود و باش صحراے لق و دق تھے جہان کہین پانی گھانس ملجاتی وہان وہ اپنے کمل تان کے مقام کر دیتے اور جب پانی گھانس ختم ہوجاتی تو وہ دوسرے جنگل کی طرف چلدیتے قرابتیون کی ملاقات بھی اسی طور پر ہوتی تہی کہ جب ایک مقام سے دوسرے مقام کی طرف کوچ کرتے تو اثناے راہ مین بہ سبیل اتفاق ایک دوسرے کے دیدار سے مسرت حاصل کر لیتا اور پھر وہ کہین اور یہ کہین ہوتے ایسے بادیہ نشین بڑے مہمان نواز اور بامروت و حیا بھی تھے اور عفاف سے متصف تھے اور اپنے بھائی کی اعانت و امداد کا بڑا پاس رکھتے تھے ان کے علاوہ جو غریب بے سرمایہ تھے وہ غارتگری رہزنی خونریزی کے عادی تھے فسق و فجور سے اون کو پروا نہ تھی قتل نفس انسانی سے اون کو تفاخر ہوتا رات دن وہ اسی مشغلہ مین رہتے نہ کوئی مذہب رکھتے تھے نہ کسی دین سے اون کو کچھہ سروکار تھا ملک حجاز دنیا مین نہایت معمولی حالت سے مشہور تھا نہ علوم سے اونکو مناسبت تھی نہ اون کی طرز معاشرت اس طور پر تھی کہ وہ علوم سے کچھہ انتفاع حاصل کر سکتے البتہ ذہن و ذکا قریحہ و قاد بلا کا تھا اور تعشق اوہ رجزمین اونکی خاص شان تھی فصیح و بلیغ خطبا جو عہد جاہلیت مین تھے اسوقت تک اونکے فصیح و بلیغ خطبے موجود ہین جنسے یہ ثابت ہوتا ہے کہ عظیم بحر کے چشمے ہین اور گوہر ہاے اخلاق و مردمی و مروت و شجاعت کے اینمظہر ہین قدرت نے اون طبایع مین بالقوہ ہر علم و فن کا قابل مادہ مہیا رکھا تھا مگر اوس کے ظہور کا وقت چونکہ متاخر تھا اسلئے فعلیت مین نہین آیا تھا اور جب مادہ ظہور پذیر ہوا تو دنیا کے حکما علما عقلا اصحاب فنون اونکے سامنے ہیچ ہو گئے اور کل عالم کو انہون نے عجمی ٹھیرایا اور کل عالم نے اونکے فضائل و کمالات شجاعت سخاوت تدبیر منزل سیاست مدن کا اون سے سبق لیا اور دنیا کی کل ترقی کے اسباب اونکی شایستہ تدابیر سے اخذ کئے قوم کی ترقی اور تنزل کی نسبت جیسا کہ اس زمانہ مین عقلا کا خیال ہے کہ اپنے ایتندہ قدرت مین ہے یہ محض خیال ہی خیال ہے قدرت کی طرف کسی کی نگاہ

ادراک نہین متوجہ ہوتی دنیا مین جب کوئی قوم ترقی کرتی ہے تو پہلے سے قدرت اوسکے اسباب مہیا
کردیتی ہے باہمی اتفاق اور معاضدت ابنائے زمان قومی ہمدردی تہذیب اخلاق اعمال وافعال
کی شایستگی عہد کا وثوق غرض جو انسانی صفات ہین وہ قوم مین پیدا ہوتے جاتے ہین جب اونکے
صفات کی تکمیل ہوجاتی ہے تو وہ قوم شائستہ اور سربرآوردہ اور معززمانی جاتی ہے اور دنیا کی آنکھون
مین وقعت کی نگاہون سے دیکھی جاتی ہے یہ امور قوم کی ترقی کا سبب ہوتے ہین اور جب کسی قوم
کو تنزل کی مصیبت کا سامنا ہوتا ہے تو اپنے انسانی صفات بالکل بدل کے حیوانی خصائل پر آجاتے
ہین اور وہ ایسے افعال اختیار کرتے ہین جن سے روز بروز غیر اقوام کی آنکھون مین ذلیل نظر آتے
ہین اللہ تعالیٰ جلشانہ نے اصولی طور پر ارشاد فرمایا ہے ان اللہ لا یغیر بقوم حتی یغیروا ما بانفسہم
اسوقت کے مسلمانون کی حالت اس آیت شریف کے مطابق ہے عرب کی ترقی کا جب وقت آگیا
اور اون کا مادۂ قابلیت اپنے صفات کے اظہار پر آمادہ ہوا تو پہلے ایک معزز اور نامور قبیلہ سے
ترقی کی شان نے ظہور کیا قریش حسب ونسب مین تمام عرب مین اشرف وافضل اور اعلیٰ درجہ رکھتے
تھے اون کا خاندان حضرت اسمعیل علیہ السلام کے شجرۂ طیبہ وجود کی قوی تر شاخ تھی اور سحاب فتوت
ومردمی وحسن اخلاق سے ہمیشہ سرسبز رہتی تھی خاندان قریش مین قدیم سے خانہ کعبہ کی خدمت
چلی آرہی تھی مہمان نوازی حمیت مروت وفائے عہود ان کا شعار تھا کل قبائل عرب بلکہ سلاطین
روم وشام تک اس گھرانے کو معظم اور باتوقیر سمجھتے تھے اکثر قبائل کے نزاعات کا فیصلہ اسی خاندان
کے حکم پر ہوا کرتا تھا ستم رسیدہ کی فریاد رسی کرتے ملہوف کو اپنے جوار مین پناہ دیتے تھے قریش کی
معیشت کا مدار تجارت پر تھا اکثر لوگ ان مین کے دولتمند سرمایہ دار تھے شرافت نفسی کی وجہ سے
محارم سے اون کو سخت اجتناب تھا عفاف اور صلاح وتقوی نہایت درجہ بڑھا ہوا تھا بت پرستی
مین گو غلو رکھتے تھے مگر دین ابراہیمی کے قواعد بھی انہین واجب التعظیم مانتے جاتے تھے ختنہ نکاح
موسم حج مین قربانی وغیرہ احکام کی پوری پوری پابندی رکھتے تھے جیسے دنیا مین عام بت پرستی کے
حیالات ترقی کر رہے تھے اور سحر وکہانت کا زور شور تھا ویسی قریش کے بھی جو کعبہ معظمہ کے خاص
خادم تھے اس معظم مقام مین بڑے بڑے بت موجود تھے وہ بت پرستی کو مذہبی رسم جانتے تھے
یا اون کے عقاید ان بتون کی نسبت کس طور پر تھے یہ امر مبہم ہے مگر استمداد کی نیت ضرور ہوگی اسلیے
کہ حضرت ابراہیم اور حضرت اسمعیل علیہما السلام کے تماثیل بھی کعبہ مین موجود تھے بت پرستی کے
ساتھ یہ بھی تھا کہ جب قحط سالی ہوتی تو اسی معظم قبیلہ کے لوگ صحرا کو استسقا کی غرض سے جاتے

اور اپنے ہمراہ قبائل عرب کے معظم سرداروں کو لیتے اور بارگاہ کبریائی سے عجز و ابتہال کے ساتھ باران رحمت طلب کرتے تھے چنانچہ اسکی تفصیل احادیث مین آئے گی کہ ایکبار عبد المطلب جد امجد رسول مقبول علیہ الصلوٰۃ والسلام نے زمانہ قحط سالی مین اپنے فرزند کے معظم فرزند نبی اللہ کو اپنے ہمراہ لیکر باران رحمت کی دعا کی تھی اس سے ثابت ہوتا ہے کہ خدا پرستی کے آئین کبھی اس معظم گھرانے مین باقی تھے ورنہ بتون کو چھوڑ کر خدا کی طرف رجوع کرنا بت پرستون کا شیوہ نہین ہے اور اصحاب فیل کے واقعہ مین بھی عبد المطلب نے خدا کے گھر کو نہین چھوڑا تھا قریش کی ایسی قبیح حالت کہ وہ خاص ابراہیم علیہ السلام کی اولاد کہلاتے تھے اور بت پرستی کا دہبہ اونکے دامن اعتقاد پر لگ رہا تھا قدرت نے آیندہ کے لئے پسند نہین فرمائی اور معظم خاندان کے طفیل مین اپنی عام مخلوق کی صلاح و فلاح بھی چاہی اور اون کی دنیوی عزت کے ساتھہ دینی شان و شوکت پیدا کرنیکا ارادہ فرمایا۔

قریش کے معظم گھرانے مین نبوت کا آفتاب برج جلالت سے انوار ہدایت کے ساتھہ طالع ہوا یعنی مظہر اتم کائنات اصل ہستی موجودات شمس الضحی بدر الدجی علت ایجاد عالم و آدم سلطان عرب و عجم صاحب التاج والمعراج و العلم رحمت اللعالمین شفیع المذنبین رسول الثقلین نبی الحرمین امام القبلتین صاحب قاب قوسین خازن علم الاولین والآخرین ناسخ ادیان و ملل کاشف ظلام ارباب نحل مخاطب وما ارسلناک الا رحمۃ للعالمین ناصر الحق والدین ناشر احکام شرع مبین صاحب حوض کوثر مالک فتح و ظفر حبیب کبریا احمد مجتبی محمد مصطفی نبی الوری نے ایسے طنطنہ اور دبدبہ نبوت کے ساتھہ دنیا کے تخت پر قدم رکہا کہ روے زمین کے بادشاہون کی سلطنتون مین زلزلے پڑ گئے نوشیروان کے قصر کو جنبش ہوئی اوسکے کنگورے گر پڑے ساوہ کا دریا خشک ہوگیا عجم کا سالہاے سال کا آتشکدہ بجہہ گیا شیاطین پر رجم شہاب شروع ہوگیا آسمانی خبرون کے راستے بند ہوگئے کاہنون کی کہانت معطل ہوگئی شیاطین عالم مین سرگشتہ پہرنے لگے بت اوندہے ہوگئے بتون کے جوف سے نئی نئی آوازین آنے لگین جنات اشعار پڑھ پڑہکر بشارت ولادت باسعادت عامہ خلائق کو دینے مین مصروف ہوئے دنیا کا نقشہ ہی بدل گیا ظلمت کی جگہہ شش جہت نور سے معمور نظر آتا تہا۔

یہود کو کاہنون کا یہ خبر پہونچتی آتی تہی کہ احمد نبی الحرمین کا ستارہ ولادت فلان وقت مین طالع ہوگا جب اوس مسعود ستارے نے آسمان جلالت پر ظہور کیا یہود نے باہم شور و غل کیا اور اون کے دین کی تباہی کے آثار اون کی آنکھون مین سما گئے نبی آخر الزمان نے اپنی والدہ ماجدہ مقدسہ کے

بطن مبارک سے دنیا کے مہد مین نزول اجلال فرمایا جب رفتار کی قوت پیدا ہوئی آپ مکان سے
باہر قدم رنجہ فرمانے لگے ایام صبا مین قیافہ شناس کاہن وغیرہ خاص کر یہود نے نبوت کی علامتین آپکے
بشرہ مبارک سے پہچانین اور آپ کے قتل پر آمادہ ہوئے مگر قدرتی حفاظت اور صیانت سے اعداء اللہ
آپ پر کیا قدرت پا سکتے تھے وہ اپنے ناقص ارادون مین ہمیشہ ناکامیاب رہے اور قادر مطلق کے
حفظ و امان مین آپنے نشو و نما پایا جب عنفوان شباب کا زمانہ آیا تو محامد اور محاسن اخلاق جو قدرتی
طور پر تھے اور عرب کے لوگ اون سے کچھہ بہرہ نہین رکھتے تھے آپ کی ذات مظہر صفات کمالیہ مین
مشاہدہ کر کے تعجب کی نگاہون سے دیکھتے تھے اور جوقت آپکی قویٰ کی ترکیب کی تکمیل عالم عنصری مین ہو گئی
اور حقیقت کے اسرار کا ظہور ہونے لگا عرب نے عجائبات قدرت کا معائنہ کیا اور آپ کے وہ شمائل دیکھے
جو آپکی کمال اولوالعزمی اور مراتب عالی پر شاہد تھے آپکی راست گفتاری حلم و حیا صلہ رحمی مروت و فتوحات
و فتوت وسعت اخلاق کی وہ شان تھی جس سے اونکو کمال درجہ حیرت ہوتی تھی وہ آپکی ان ذاتی خوبیون
اور محاسن سے سوجان سے آپکے شیفتہ اور فریفتہ ہو گئے تھے اور آپکو نہایت وقعت کی نگاہون سے
دیکھتے تھے آپکی تعظیم اور تبجیل اور توقیر محبت کے ساتھہ اونکے دلون مین بڑہتی جاتی تھی یہانتک کہ آپکے
دعوی نبوت سے قبل اونہون نے آپکا اسم مبارک امین رکھدیا تھا کعبہ کی بنا کے وقت آپسمین حجر کے
نصب مین جو نزاع واقع ہوا اوس کا فیصلہ آپکے دست مبارک پر ٹھیرایا گیا آپنے حجر کو اوس کے مقام
پر اپنے مبارک ہاتھون سے رکھدیا آپکے شباب کے زمانہ کے دوست آپکے بڑے مخلص اور ہوا خواہ
تھے اور کمال ادب اور تعظیم سے آپ کے ساتھہ برتاؤ کرتے تھے جب وہ وقت قریب آگیا کہ آپکی شان
نبوت کا آفتاب مطلع ظہور سے تابان ہو اور کفر اور شرک کی ظلمت روے زمین سے ہٹ جاوے
تو آپکی خدمت مین اللہ تعالیٰ جلشانہ نے پہلے حضرت میکائیل علیہ السلام کو مامور فرمایا - اسرار روحانی
کی تعلیم شروع ہوئی حضرت میکائیل علیہ السلام تین سال تک خدمت مبارک مین آیا کئے آپ
مخلوق سے کنارہ کش ہوئے اور غار حرا مین اکثر مشغول بعبادت رہتے جب دعوت قوم اور نزول وحی کا
وقت آپہونچا تو بارگاہ احدیت سے حامل وحی حق جل وعلیٰ خازن اسرار انبیا شدید القواے ناموس اکبر
مظہر شان دعلمہ شدید القویٰ آپ کی تعلیم اور ودیعت اسرار نبوت کے واسطے آپکے حضور مین بہیجے گئے
اور ابتدائً جو کچہہ تعلیم ہوئی وہ سورہ اقرء باسم ربک الذی خلق سے ہوئی اسکے بعد خواب اور بیداری مین
ہر ایک امر اور ہر واقعہ کی اطلاع آپ کو ہونی شروع ہوئی آپنے اپنے نبی ہونے کا اظہار فرمایا مردون
مین سے پہلے حضرت ابوبکر الصدیقؓ اور عورتون مین سے پہلے حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہا

اور کمسنون مین سے پہلے حضرت علی ابن ابی طالبؓ آپ پر ایمان لاے آپنے خدا پرستی کی خوبی اور
بت پرستی کی برائی اپنی قوم سے ظاہر کی مشرکین بیدین مکہ نے سنکر آپسمین ان باتون کو نقل کرنا شروع کیا
جابجا یہی چرچے ہونے لگے قریش بت پرستی کی جہالت مین ایسے غرق تھے کہ اون کو ساحل ہدایت کی
مطلق خبر نہ تہی آپکے دعوی نبوت سے خواب غفلت سے چونکے مگر اون کے دماغ بتون کے سودا
سے ایسے مختل تھے کہ اونہون نے کبھی آپکو ساحر کہا اور کبھی مجنون اور رعونت نفسی سے یہ خیال
خام اون کو پیدا ہو گیا کہ ایک کمسن لڑکے نے ہم لوگون مین رشد حاصل کیا وہ ہمکو جاہل اور ضلالت
مین مبتلا ہونا ثابت کرتا ہے اور ہمارے باپ دادا کو گمراہی پر رہنا بیان کرتا ہے اس کا یہ دعوی ہم کیونکر
تسلیم کرین گے کہ ہم لوگ عرب کی ناک ہین اور ہماری قدر و منزلت آج دنیا مین چھوٹے بڑے کے نزدیک
مسلم ہے آپ کی ہدایت کو قریش نے ننگ و عار سمجھا اور آپ کے خلاف پر آمادہ ہو گئے اور ایذا رسانی
پر اونہون نے کمر باندہی رات دن باہم مشورے کرتے تھے مگر آپنے قریش کے خلاف اور ایذا رسانی کی
مطلق پرواہ نہ کی نبوت کے فرض منصبی ادا کرنے مین اہتمام شروع کر دیا جیسے جیسے آپ کا اصرار بڑہتا
گیا ویسے ویسے قریش کی دشمنی اور عناد کو بہی ترقی ہوتی گئی جن قلوب مین ایمان کی صلاحیت تہی وہ چھپ چھپ
کے آپکی خدمت مبارک مین حاضر ہوتے اور ہدایت پاتے اور آپکی غمخواری کرتے یہانتک کہ حضرت
عمر فاروق رضی اللہ تعالی عنہ مشرف باسلام ہو گئے اسوقت مین گو معدود مسلمان تھے مگر دین حقہ کی
نصرت نے دل مین وہ قوت بڑہائی کہ کفار کے مقابلہ مین معبود حقیقی کی عبادت علی الاعلان ادا کرنے
مین کچھہ باک اور اندیشہ نہوا حضرت عمرؓ نے خدا پرستی کی اشاعت پر کمر باندہی اور تیغ خونریز کفار قبضہ
مین لی کفار قریش کے دل اوس دن سے کباب ہونا شروع ہوئے اب فاش طور سے دعوت اسلام ہونے
لگی اور مسلمانون کی ایک اچھی جماعت ہو گئی یہ چرچے قریش مین تو تھے ہی لیکن اسکے بعد تمام قبائل
عرب مین بہی اسکی شہرت پہیل گئی ارباب ہوش اور اہل ادراک اسلام کی خبرین سن سن کے آپ کے
حضور مین آنے لگے جب وہ لوگ آتے تو قریش اون کو بہکاتے اور آپکی برائیان بیان کرتے اور کبھی
کبھی کہتے آپ ساحر ہین اور کبھی آپ کو کاہن بتلاتے کبھی مجنون کبھی شاعر کہتے مگر اہل بصیرت آپکی شان
وقار اور اعجاز بیانی اور اخلاق اور دانش کا جب مشاہدہ کرتے تو اون کے دل آپ پر شیفتہ ہو جاتے
اور آپکی نبوت کا یقین اونکے دلون مین پیدا ہو جاتا اور قریش کی باتون کو بیہودہ خیال کر لیتے تھے کوئی فوراً
مشرف باسلام ہو جاتا اور کوئی اپنی قوم کے مشورے پر اسلام کو موقوف رکھتا جب اسلام کی اشاعت
کی ترقی اور مسلمانون کی تعداد اور قوت بڑہنے کے آثار قریش نے دیکھے تو اونکو زیادہ تر فکر ہوئی کہ

کہین ہمارے قدیم بت پرستی کے آثار نہ مٹ جاوین اسلئے اُنہون نے اپنے آبائی دین کی حمیت اور جاہلیت
کی غیرت سے آپکو قتل پر آمادہ ہوکر دارالندوہ مین شوریٰ کیا اور یہ امر طے کرلیا کہ آج شب کو آپ کا
کام تمام کردین اللہ تعالیٰ جلشانہ نے جو حافظ حقیقی ہے کفار قریش کے اس فاسد خیال پر آپ کو مطلع
کردیا اوسی شب مین آپنے حسب فرمان حق جل وعلیٰ اپنے وطن مالوفہ سے یثرب کی طرف کوچ کردیا -
صدیق اکبر ہمراہ گئے اور مکہ کے قریب جاکے ایک غار مین ٹہیر گئے ثانی اثنین اذ ہما فی الغار یقول لصاحبہ
لاتحزن ان اللہ معنا سے اس واقعہ کی طرف اشارہ ہے کفار نے آپکی خوابگاہ مین آپ کو ڈہونڈا
مکہ مین جابجا تلاش کی بیرون شہر سوار پیادے جستجو مین بہیجے غار تک ڈہونڈنے والے آئے مگر آپ کو نہ
پاسکے اور اندہے ہوکے واپس چلے گئے اللہ تعالیٰ نے اپنی حکمت بالغہ سے اوسی وقت یہ اسباب
مہیا کردے کہ آپ کے داخل ہوتے ہی مکڑی نے غار کے منہ پر جالا تن دیا کبوتر نے انڈے دیدئے
غار کے مقابل ایک درخت فوراً اوگ آیا ڈہونڈنے والون مین سے ایک وقت کچھہ آدمی غار کے
منہ تک آگئے بعض نے بعض سے کہا کہ اس غار کے اندر دیکہو اوسکے ساتھی نے کہا اس غار کے منہ
پر اتنا قدیم مکڑی کا جالا ہے کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت کے زمانے سے بہی پہلے کا نظر آتا ہے دوسرے
کبوتر کے انڈے رکہے ہین اس مقام پر آدمی کا کیا گزر ہے یہ کہکر واپس چلے گئے حضرت ابوبکر الصدیقؓ
جب کفار کو قریب غار کے دیکہتے تو عرض کرتے تہے کہ وہ یہ آگئے آپ فرماتے لاتحزن ان اللہ معنا
ہمارے پاس وہ ہرگز نہ آوین گے ایک سوار نے آپکو دیکھہ لیا آپنے دعا فرمائی اوس کے گھوڑے
کے چارون ہاتھہ پاون پیٹ تک زمین مین اُتر گئے اوسنے فریاد کرکے آپسے عرض کی کہ مین آپ کا راز
کسی پر فاش نہ کرون گا مجھکو اس مصیبت سے نجات دیجئے آپکی دعا سے اوس کا گھوڑا زمین سے باہر
نکل آیا اور وہ چلا گیا -

آپ غار سے نکلکر مع صدیق اکبر کے اونٹون پر سوار ہوئے اور یثرب کی راہ لی اہل یثرب
پہلے سے صیت نبوت اور محامد ذات اقدس رسول اکرم صلعم سن چکے تہے اللہ تعالیٰ نے اون کے
دلون کو آپکی طرف مائل کردیا تہا جب آپ یثرب مین مع الخیر پہونچے تو اہل یثرب نے آپ کو اپنی آنکہون
پر لیا اور آپ کی خدمت مین اونہون نے نہایت اخلاص سے کمر باندہی پہر آپکے اصحاب کی آمد شروع
ہوئی سفر ہجرت کی بہت نازک حالت تہی مکہ سے یثرب کا زیادہ فاصلہ تہا ضروری سامان تک چہوڑ دیا
جاتا تہا مہاجرین اپنی جانین ہی لیکر حضور اقدس مین حاضر ہوجاتے تہے انصار کی فراخ حوصلگیون نے
مہاجرین کی خدمت اور معونت سے پیشانیون پر چین تک نہ آنے دی ان کی مدارات اور اعانت

مین نہایت سیر چشمی سے کام لیا مہاجرین گو بے سر و سامان تھے مگر دلی غنا کی اونکی شان نہایت وقعت کے قابل تھی آپ نے خدا اور رسول پر تکیہ کر کے مال و دولت جورو بچون تک کو چھوڑ دیا تھا غرض مہاجر اور انصار باہم شیر و شکر ہو کے رہنے لگے جب ہر قسم کا اطمینان اور دلجمعی ہو گئی اور جمعیت قوم کی حالت بھی ایک حد تک مستحکم خیال کی گئی بحکم خدا ونرجل وعلی اعداے دین سے انتقام لینے پر آمادہ ہوے پہلے سب سے قریش کے قتل و غارت پر کمر باندھی اس سے مقصود اونکی قوت توڑنی تھی اللہ تعالےٰ نے ہر ایک میدان مین مہاجرین اور انصار کو سرخرو رکھا کفار قریش کو ہر موقع پر ذلت اور مالی اور جانی نقصان اوٹھانا پڑا جب مہاجرین اور انصار کو پیاپے فتوحات ہوے اور اسلام کی ہیبت سرزمین عرب مین پھیل گئی قبائل عرب کے اشراف اور سردارون کو اسلام کی شان دیکھکر دین حق کی رغبت پیدا ہوئی جابجا سے سفیر آنے لگے اور دین پرست لوگ اسلام مین داخل ہو کے اپنی جانین فدا کرنے پر آمادہ ہوے جو امر کہ مشیت مین ہوتا ہے اوسکو انسانی تدبیر کسی طور سے نہین روک سکتی اور مدبرون کی تدبیرین اور دولتمندون کی مالی قوتین اور دلیرون کی شجاعتین محض نقش بر آب ہو جاتی ہین قریش کے خام سودا نے اون کی پورے طور سے بیخ کنی کرادی اور شکست پر شکست اونکو پہونچنے لگی خواب جہالت سے اوسوقت بیدار ہوے کہ اسلام کا آفتاب وسط سماے شرف پر آگیا اور اللہ تعالیٰ نے مکہ کی فتح ہمارے شہنشاہ دوسرا کو عنایت کی بموداے جاء الحق وزہق الباطل خانہ کعبہ بتون کی پلیدی اور نجاست شرک سے پاک ہوا اور صداے ناقوس کی جگہہ اللہ اکبر کی بانگ بلند ہوئی پھر تو اسلام ملک عرب مین ایسا پھیلا جیسے سیلاب دشت و صحرا مین پھیلتا ہے۔

یہود اور نصاری کو ہمارے پیغمبر آخر الزمان کا جاہ و جلال دیکھکر آپکی نبوت اور غلبہ کا یقین ہوتا تھا مگر آبائی دین کی محبت اسلام کی طرف جھکنے سے روکتی تھی چونکہ حضرت خاتم الانبیا رحمت للعالمین تھے اس لئے یہود کے فاسد خیالات کی بہت کچھ اصلاح فرمائی اور اونکے مشکل سوالات کے جوابات جو اون کی مذہبی کتاب کے موافق تھے فوراً ادا کیے اور آپ کے وہ قائل ہوے امی کا غیر مذہب کی کتابون کے موافق جواب دینا معجزہ نہین تو کیا ہے مگر نیک سرانجامی اون کے حصہ مین نہ تھی اس لئے وہ دین حق سے منکر ہی رہے چونکہ اللہ تعالیٰ نے اون کی ذلت اور خواری کے اسباب مسلمانون کے ہاتون پر موقوف رکھے تھے نہایت ذلت اور خواری کے ساتھ یثرب سے جلاوطن کردے گئے اون کے قلعجات اور قصور تباہ و ویران ہو گئے اونہون نے شام کی راہ لی اور سرکش بیدین باندی غلام بنائے گئے اور قتل و اسیر کیے گئے جب اسلام کی طاقت پوری ہو گئی حدود الٰہی کی

وقعت جس طور پر چاہیے تہی قایم ہوگئی عرب سے جاہلیت کے رسم ورواج بالکل اوٹھہ گئے وحشت مزاجون
کی عادتین نرم ہوگئین محارم سے عامۂ نفوس کو اجتناب ہوگیا محبت آلہی اور دین کی دوستی اور اخلاص
اور نبی آخر الزمان پر جان نثاری کی کیفیت خاص وعام کے دلون مین پیدا ہوگئی بتخانے ویران اور بت
شکستہ اور مسمار کردے گئے بتون کی پرستش ننگ نوع انسانی ہوگئی اور معبود حقیقی کی عبادت شعار
اسلامی ٹہیر گیا جنت اور دوزخ پلصراط میزان حساب روز قیامت پر سب کا ایک عقیدہ ٹہیر گیا کفر وشرک
ننگ نوع انسانی ہوگیا قرآن شریف جن مقاصد انسانی کے واسطے نازل ہوا تہا اسوقت اوسکی تکمیل ہوگئی
آنحضرت صلعم نے امیت کی شان سے ظہور فرمایا تہا کسی معلم سے درس نہین لیا تہا آپ کا کوئی مدرسہ تعلیمی
نہ تہا عرب مین علمی رواج ہی نہ تہا پہر تعلیم علمی کیسی احبار یہود اور رہبان اپنے مذہب کے کچہہ مسایل فروعی
واصولی جانتے تہے اون کے مراتب علمی خود ناقص تہے مگر جبتک مشیت نے نبوت کی شان کا
اظہار نہین چاہا تہا آپ اہل کتاب کی پیروی کو فطرتاً پسند فرماتے تہے جسوقت قدرت نے نظام عالم
کی تجدید اور فساد کی اصلاح چاہی آپ کو اسلام کی اشاعت کے لئے حکم آسمانی صادر ہوا اللہ تعالے
نے حامل وحی شدید القوی کو رسالت پر بہیجکر ضروری احکام صادر فرمانے شروع کئے اونہین احکام کو
قرآن شریف سے تعبیر کرتے ہین کہ اصل اصول دین اسلام ہے دینی احکام کے ضمن مین مالک حقیقی نے
اپنے بندون کی دنیوی شرافت اور آخروی سعادت کے لئے سینکڑون امور کی تعلیم فرمائی ہے اس لئے کہ
ان الدین عند اللہ الاسلام صرف لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ ہی نہین ہے بلکہ اس کے موقوف علیہ
بہت سے ایسے امور ہین جن کا اختیار کرنا مسلمان پر فرض اور واجب ہے اور بہت سے امور کا ترک
کرنا تا وقتیکہ اون امور کی مواظبت نکی جاے مسلمان پورے طور پر خدا اور رسول کے نزدیک مسلمان
معتبر نہین ہوسکتا مثلاً نماز روزہ زکوۃ حج یہ وہ فرایض ہین کہ ان کا منکر کافر ہے اس لئے کہ نصوص
قطعیہ سے ان کی فرضیت ثابت ہوچکی ہے اور اسپر کل امت کا اجماع قایم ہوگیا ہے یا زنا حرام
شرب خمر قتل نفس انسانی کہ ان کی حرمات کے خلاف عمل کرنے والا دایرہ اطاعت دین سے خارج
ہے کما قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ والہ وسلم محل الحرام لمحرم الحلال حلال کرنے والا حرام کا اس شخص کی
مثل ہے جو حلال کو حرام کرے مسلمان کو کل انبیا کے وجود پر یقین کرنا اون کی رسالت کی تصدیق اون کی
نافرمان امتون پر جو قہر اور غضب بسزاے کردار نامشروع نازل ہوئے اوسکو سچ سمجہنا اور اون کے واقعات
اور قصص سے عبرت پکڑنا اور اونکی ہلاکت کفر پر سمجہنا جسکی تصدیق قرآن شریف سے ہوتی ہے ماکنا معذبین
حتی نبعث فیہم رسولا تعذیب نہین ہوتی مگر مجرم کو کافر سے بڑہکر مجرم کون ہوگا انبیا کی ہدایت خاص خاص

امتون کے لئے انبیا کے فضائل و کمالات ذاتی اور مراتب قرب ذات اور معجزات کی تصدیق مومنین کی عظمت کفار اور منافقین کی ذلت ملائکہ کے وجود کا ایقان آسمانون اور ستارون اور عناصر کی تخلیق زمینات نباتات جمادات حیوانات انسان کا مصنوع صانع حقیقی ہونا مکارم اخلاق عدل انصاف شجاعت سخاوت مروت فتوت صلہ رحمی معاشرت باہمی اعانت مظلوم رعایت ملہوف شر وفتن سے اجتناب صلاح و سداد پر عمل غرض جتنے انسانی فضائل ہین انسان اگر اون کا جامع ہوگا اور اسلام رکھیگا تب سچا مسلمان کہلائیگا ورنہ چور فاسق سودی ستمگار تارک احکام شرعیہ رہکر صرف لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کو اسلام سمجھے گا تو عالم آخرت مین انواع و اقسام کے عقوبات کا مستوجب ہوگا اور محشر کو اوس کی نسبت بحسب اعمال حکم دینا عین انصاف ہوگا قرآن شریف نے ان کل امور کی ہدایت تفصیل سے کردی ہے جسمین کسی کو شک و شبہ کا موقع نہین رہا۔

قرآن شریف کے علوم اور اسرار کا علم کامل پیغمبر خدا کو تہا یا اہلبیت اطہار کو یا خلفاے راشدین کو جو پیغمبر علیہ السلام کے جانشین اور فیض یافتہ صحبت پیغمبر علیہ السلام اور حامیان دین متین تہے اونکے بعد دوسرے صحابہ کرام اون کے بعد جو علماے اعلام اسلام گزرے ہین جنہون نے اصول و فروع دین کو تفصیل کے ساتھ عام ہدایت کے لئے اپنی اپنی تالیفات مین مدون کردیا ہے ان علما کے بہت سے طبقات ہین جنمین مفسر بالحدیث بہی ہین اور تفقہ کی شان سے بہی مشہور زمانہ ہین بعض علمانے استخراج علوم قرآنی مین کوشش کرکے مختلف علوم کا قرآن شریف سے استخراج کیا ہے بعض نے صرف احکام حلال و حرام سے بحث کی ہے بعض نے واقعات و قصص کی تالیف مین سعی کی ہے غرض جتنے مقاصد دینوی اور اخروی انسان کے واسطے ہین ہر ایک عالم نے اپنے اپنے موقع پر اون کو کلام اللہ سے استنباط کرکے نادر کتابین مدون کردی ہین عرب مین جسوقت قرآن شریف نازل ہوا اور علوم مفقود تہے مگر اپنی فصاحت و بلاغت کا اہل عرب کو بڑا دعویٰ تہا صرف فصاحت و بلاغت قرآنی کا مقابلہ کرنے کی اون کو قدرت نہ ہوئی تو اور علوم و اسرار کا وہ کیا معارضہ کرسکتے اس لئے اونہون نے کبہی سحر سے تعبیر کیا اور کبہی شاعر کا کلام خیال کیا اللہ تعالے نے اون کو مخاطب کرکے فرمایا فاتوا بسورۃ من مثلہ وادعوا شہداءکم من دون اللہ ان کنتم صادقین وہ نہایت درجہ مجبور ہوگئے اور دعوی فصاحت سے اون کی زبانین بند ہوگئین خطبا اور شعرا جب کبہی قرآن شریف زبان رسالتمآب سے استماع کرتے وہ صاف لفظون مین اپنی قوم سے کہدیتے کہ ہمنے کاہنون کی کہانت دیکہی ہے شعرا کے رجز سنے ہین ساحرون کے سحر آمیز کلمات پر ہمکو اطلاع ہے مگر

ہمنے ایسا کلام ہرگز نہین سنا جیسا کہ محمد صلعم کی زبانی سنا ہے غرض جب قرآن شریف کی تکمیل اور دینی مقاصد پورے ہوگئے تو اللہ تعالےٰ نے اپنے مخلص بندون سے خطاب فرمایا الیوم اکملت لکم دینکم و اتممت علیکم نعمتی و رضیت لکم الاسلام دینا شہنشاہ کونین رسول الثقلین صلعم کو اپنے خداوند جل و علی کے احکام کی تعمیل اور دینی مراتب اور رسالت کے فرایض پورے کرنے کے بعد حضوری بارگاہ عزت کا اشتیاق پیدا ہوا دنیا کو خیرباد فرمایا اور اپنے ایسے معظم جانشین چھوڑے جنکو شہنشاہ حقیقی نے اپنے منشور کرامت محمد رسول اللہ والذین معہ اشداء علی الکفار رحماء بینہم تراہم رکعا سجدا یبتغون من فضل اللہ سے اعزاز بخشا اور خلعت خلافت اون کے قامت عزت پر موزون دیکھا وہ خلفاے راشدین اسدرجہ حق پسند اور انصاف دوست اور دینی مراتب مین عالیشان تھے کہ کل اصحاب اونکے ایسے فرمان بردار رہے جیسے اپنے نبی کے فرمان بردار تھے خلفاے راشدین کو پہلے ہی سے فتوح ممالک کفار کی بشارتین دے دی گئی تہین اون کو حضرت رسالت مآب کا اتباع دین کی اشاعت مین فرض عین ہوا محاربات کفار پر نہایت دلیری سے کمرین باندہین جو فتوحات اور اسلام کی اشاعت مین اہتمام خلفاے راشدین نے کیا ہے اون واقعات کا نظیر دنیا مین کسی نبی کی اُمت مین اسوقت تک نہین پایا گیا ہر ایک خلیفہ وقت کی شان شہنشاہی کی شان تھی مگر اپنے پیغمبر سے زیادہ طمطراق اور جاہ و حشم نہین بڑہایا خدا کی عبادت اُمت کی غمخواری حقوق رعایا کی محافظت جس عدل و داد کے ساتھہ کی مخالفین تک اوسکی تصدیق کرتے ہین اور انصاف کے ساتھہ یاد کرتے ہین۔

دنیا کی قومین اصحاب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی شرافت نفسی اور خدا اور رسول کی اطاعت کا اندازہ یہان سے کرسکتے ہین اور دین اسلام کے برحق ہونے اور امت محمدیہ کے تمام انبیا کی امتون سے اشرف ہونے کو بلا غور اور تامل کے جان سکتے ہین اسلام کا حق جیسا اصحاب نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے جانفشانی اور حسن اخلاص سے ادا کیا اور صفحہ دنیا سے کفر اور شرک کو جس طور سے مٹایا کسی نبی کی اُمت نے اپنے نبی کے بعد دین کا ایسا حق ادا نہین کیا انبیا کی وفات کے بعد اون کے اصحاب دیانت اور امانت اور اداے فریضہ دین اور حلم و وقار اور شان و شوکت کے ساتھہ اونکے ایسے جانشین نہین ہوئے اس لئے جن صفات کے ساتھہ نبی آخر الزمان کے خلفا جانشین ہوئے اور جیسی اطاعت گزاری عامہ اصحاب نے اونکی کی ویسی اطاعت گزاری کسی نبی کے اصحاب کی قوم کے معزز اور دین کے نامور سرداران نے نہین کی بلکہ انبیا کے بعد اون کی اُمتین اپنی قدیم ضلالت اور جہالت پر آگئین سبب یہی ہے کہ اونکے نفس کی خواہشین اون پر حکمران تہین اور مبدا و معاد کے ساتھہ اون کو علم الیقین کا درجہ نہ تھا اور آخرت کو

دنیا پر مقدم نہین سمجھتے تھے دین کے ساتھ اون کو انتساب کافی خیال ہوتا تھا عمل کی ضرورت کو زائد از
دین سمجھتے تھے حضرت رسالت پناہ کی وفات کے ساتھ ہی جب ایک گروہ مرتد ہوگیا زکوۃ دینے سے
انکار کیا تو خلیفہ اول نے لشکر تیار کیا اکثر اصحاب کے نزدیک مقاتلہ ناپسند خیال ہوا مگر خلافت کی شان
ایسی معمولی شان نہین تھی کہ دینی رخنہ دیکھکر خلیفہ وقت کو سکوت کا موقع ہوتا آخرین اوس گروہ سے
بڑے زور سے جنگ کی گئی اور انہون نے زکوۃ کے انکار سے توبہ کی اور پہر سب اسلامی ارکان
ادا کرنے پر آمادہ ہوگئے آخرین کل اصحاب نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے خلیفہ اول کے مرتبہ اسلامی
اور دین الٰہی کی محبت اور احکام الٰہی کی وقعت کو دیکھکر عظمت شان خلافت کا اعتراف کیا اور اونکی
راے کو اس موقع پر نہایت قابل وقعت جانا اور آیندہ جب کوئی حادثہ پیش آیا جو راے اور مصلحت
خلیفہ وقت کی ہوئی اوس سے انحراف اللہ تعالی اور اللہ تعالی کے حکم سے عدول سمجھا جیسا کہ اللہ تعالی
نے فرمایا ہے اطیعوا اللہ واطیعوا الرسول واولی الامر منکم اولی الامر اگر صادق آتا ہے تو خلفاے راشدین
ہی پر جملہ خلفا کا مقصود اصلی محض دین کی اشاعت اور اصلاح عباد تھی وہ خود ہر ایک حادثہ مین
اصحاب الراے سے شوریٰ کرتے تھے اور شورے مین جانبِ حق کو ترجیح دیتے تھے جنکی ہزارون
مثالین کتب تواریخ اور اخبار مین موجود ہین دین کی حمیت اور پاس شرع شریف مین اپنے دوست تو ایک
طرف اپنی اولاد کے ساتھ بہی رعایت و رحم نہین کرتے تھے اور اون کے حق مین جو حکم خدا اور خدا
کے رسول کا ثابت ہوتا گو ظاہر مین کیسا ہی مضرت خیز سمجھا جاتا اوسکو عین نفع خیال کرتے تھے۔
خلیفہ دوم حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے اپنے جگر گوشہ پر جسوقت زنا کی حد جاری کی دیکھنے والون
کے جگر پانی ہوگئے اون کا انتقال ضربات درہ سے اوسی وقت ہوگیا خلیفہ کے روبرو تمام حاضرین
کی جو حالت تہی وہ بیان سے باہر ہے اونکے جگر گوشہ پر ضرب پر ضرب پڑتی تہی اور فرزند سے کلام
کرتے جاتے تہے اور آخرت کی اُمید دلاتے تھے مگر خدا کے معاملہ مین رحم پدری سے یکسو رہے
اور اونکو دنیا سے رخصت ہی کر دیا کیا ایسے دین کی نسبت کسی کو شبہ ہو سکتا ہے خلیفہ وقت اپنے
فرزند کو حدود الٰہی مین جان سے مار ڈالے خلفاے راشدین کے ایسے مراتب اسلامی ورا سے
ادراک اور عقل ہیولانی سے باہر ہین۔ کل اقوام مین ضلالت اور جہالت سے دین کا نام لیا جاتا ہے
مگر اوس کی حقیقت سے وہ بالکل بے بہرہ ہین مسلمانون نے جو دنیوی ترقی کی ہے دنیا کی قومین اوسکو تسلیم کر چکی
ہین کہ اس سے بڑھ کے اور ترقی ممکن نہین ہے مگر وہ دنیوی ترقی نہین تہی بلکہ دینی ترقی تہی کہ وہ دین
حقہ کی اشاعت پر اپنے خدا اور رسول کی طرف سے مامور تھے کفار کو اسلام کی دعوت دیتے تھے

جب وہ دین کے قبول کرنے سے سرکشی کرتے تو اون پر اونکی تنبیہ واجب ہوتی تھی اس لیئے کہ وہ
ماموربقتال مشرکین وکفار تھے اوس ضمن مین ملکی فتوحات بھی ہوجاتے تھے بالقصد ملک گیری
اور دنیوی ترقی کا اونکے قلوب صافیہ مین خطرہ تک بھی نہین گزرتا تھا اون کے مفصل حالات معاشرت
سے اندازہ ہوسکتا ہے کہ اونہون نے دنیا سے کیا نفع اوٹھایا جب کوئی ملک فتح ہوا قاضی مفتی
محتسب احکام دینی اور فصل خصومت وغیرہ کے لیئے مامور ہوئے مسجدین تعمیر کی گئین موذن پیش امام
خطیب مقرر کیے گئے اون کے لیئے شہریہ اور معاشین اور فقراء کے واسطے اوقات معین کیے گئے
علما صلحا کے واسطے ادرار مقرر فرمائے گئے بیت المال قایم ہوئے یتیم مسکین بیوہ وغیرہ مستحقین
کی پرورش کے دستور جاری کیئے گئے یہ جملہ امور حسب فرمان خداوند جل وعلی قرآن شریف کے مطابق
انجام پاتے تھے اصحاب کرام کی جان فشانیون سے اسلام نے اتنی ترقی کی کہ عرب وعجم کی اسلامی
حیثیت سے ایک شان ہوگئی اور ہرجائے اور ہر مقام مین ناقوس کی جائے اللہ اکبر کی صدائین
بلند تھین۔

نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے کل حالات معاشرت اور واقعات نبوت ابتدائے زمانہ ولادت سے آخر
وقت وفات تک اسلامی مورخین نے نہایت شرح وبسط اور بغایت تنقید اور تحقیق سے لکھے ہین
جن کے مطالعہ سے اصحاب قلوب صافیہ اور ارباب بصیرت کو اسلامی عظمت اور شان نبوت کا اندازہ
ہوسکتا ہے اور رسالت مآب علیہ التحیۃ والتسلیمات کے خاتم النبیین اور مظہر اتم ہونے کی پوری پوری
تصدیق ہوسکتی ہے علمائے امت محمدیہ اساطین دین متین اور حامیان شرع مبین اور فدائیان
اسلام اور مخلصان نبی کریم اور خاصان بارگاہ حق جل وعلی اور سابقین اولین وہی ہین جو ہمرکاب
نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ہر ایک واقعہ مین موجود اور ہر ایک معرکہ مین شریک تھے اور انہون نے
کمالات نبوت اور معجزات باہرات اور اخلاق حسنہ اور شمایل شریفہ اور شجاعت وہمت اور
سخاوت اور مروت اور حلم وحیا اور غمخواری امت اور شفقت غربا اور رحمت عامہ کا مشاہدہ ذات
اقدس نبوی سے کیا ہے اور دیانت اور صداقت اور عدالت سے اون واقعات کو نقل کیا ہے
یہ ناقلان اخبار اور راویان احادیث جملہ اصحاب اور تمام امت محمدیہ سے اشرف اور افضل اور
اعلی ہین انہین کی قوت اجتہادی سے اسلام نے ترقی اور رونق پائی ہے ان کے فضائل اور شرف
مین جو آیات قرآنی اور احادیث نبوی وارد ہین اونکا بہیئت مجموعی اس موقع پر نقل کرنے کی چندان
ضرورت نہین ہے کہ کتب سلف مین مدون ہین جن پر اہل علم کو اطلاع ہے مگر اس موقع پر مختصر طور سے

اون کی فضیلت اجمالی طور سے اس مقام پر مین علامہ ابن عبدالبر رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب سے
نقل کرتا ہون تا کہ اہل بصیرت اوس سے محظوظ ہون اور میری تالیف کو اون اکابر سلف کے تذکرہ
شرف اور فضایل سے شرف قبول حاصل ہو اور یہ امید ہے مصرعہ بدان را بہ نیکان ببخشد کریم۔

علامۂ ممدوح فرماتے ہین کہ طالب دین جس چیز پر غور کرے اور عالم جس چیز پر متوجہ ہو کتاب اللہ
کے بعد وہ چیز سنن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہین اس لئے کہ سنن اللہ تعالیٰ کی اوس مجمل مراد کی
مفسر ہین جو کتاب اللہ مین ہے۔ اور سنن اللہ تعالیٰ کی حدود پر دلالت کرتی ہین - اور کتاب اللہ کی
مفسر ہین اور صراط مستقیم کی طرف ہدایت کرتی ہین جو اللہ تعالیٰ کا خاص راستہ ہے - جو آدمی سنن کا
اتباع کرتا ہے وہ ہدایت پاتا ہے اور غیر سنن کے جو کوئی اپنا مسلک اختیار کرتا ہے وہ گمراہ ہو جاتا
ہے اور بھٹکتا پھرتا ہے جو شخص سنن کو حفظ کرے اور دین مین ثابت رہنا چاہے تو اوسکو اون
بزرگان دین کی معرفت لازم ہے جنہون نے اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے سنن آدمیون کی
طرف نقل کئے ہین اور اون کو حفظ کیا ہے اور اون کو مخلوق کو پہونچایا ہے وہ بزرگان دین صحابہ
کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین ہین وہ صحابہ امت کے ناصحین ہین اونہون نے جو سنن نقل کئے
ہین اون سے دین کی تکمیل کی ہے اور اون سے مسلمانون پر اللہ تعالیٰ کی حجت قایم ہوئی ہے جو
شخص نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت شریف مین رہا اور اُس نے آپ کی نصرت کی اور اللہ تعالیٰ
اوس سے خوشنود ہوا اوس سے زیادہ عادل کوئی شخص نہین ہے اور تزکیہ مین اوس سے افضل
اور تعدیل مین اوس سے اکمل نہین ہے اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ
اوس کی ہم صحبتی اور دین کی حمیت اور رحم دلی اور عبادت کو اس آیت شریفہ مین بیان فرمایا ہے

محمد رسول اللہ والذین معہ اشداء علی الکفار رحماء بینہم تراہم رکعا سجدا یبتغون فضلا من اللہ ورضوانا
سیماہم فی وجوہہم من اثر السجود آخر آیت تک یہ صفت اونہین اصحاب کی ہے جو آپ پر ایمان لائے
اور آپ کو اونہون نے قوت اور نصرت دی اور آپ کی صحبت مین رہے جن لوگون نے آپ کو دیکھا
ہے وہ کل ایسے نہین ہین اور جو لوگ آپ پر ایمان لائے ہین وہ کل ایسے نہین ہین چنانچہ تم اونکی
دینی منزلتون اور ایمانی مراتب کو دیکھتے ہو اور جو لوگ کہ اصحاب فضل ہین اور اون کو بعض پر فضیلت
اور تقدم ہے اوسکو بھی تم دیکھتے ہو اس فضیلت کا انکار اسلئے نہین ہو سکتا ہے کہ اللہ تعالیٰ جل مجدہ
نے بعض انبیا کو بعض انبیا پر فضیلت دی ہے اور ایسی ہی تمام مسلمانون کی شان ہے کہ ایک پر ایک
فضیلت رکھتا ہے اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے والسابقون الاولون من المہاجرین والانصار والذین اتبعو

باحسان رضی اللہ عنہم ورضوا عنہ اس آیت شریفہ مین جن معظم اصحاب کا ذکر ہے علما نے کہا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے یہ وہ اصحاب ہین جنہون نے دو قبلون کی طرف نماز پڑہی ہے اور علما نے یہ بہی کہا ہے کہ یہ وہ اصحاب ہین جنہون نے بیعت رضوان کا شرف حاصل کیا ہے اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے لقد رضی اللہ عن المومنین اذ یبایعونک تحت الشجرۃ اس آیت شریفہ سے صاف طور پر ظاہر ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے جن اصحاب سے اللہ تعالیٰ خوشنود ہوا ہے اونپر کبہی غضب نکرے گا۔ اس لئے کہ خداوند تعالیٰ جل شانہ کا وعدہ سچا ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان اصحاب کے حق مین فرمایا ہے لا یدخل النار من بایع تحت الشجرۃ جن اصحاب نے تحت شجرۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بیعت کی تہی وہ پندرہ سو تہے اون مین سے صرف ایک شخص جد بن قیس نامی نے بیعت نہین کی تہی وہ اوسوقت اپنے اونٹ کے پیٹ کے نیچے چہپ رہا تہا اور وہ شجرہ سمرہ کا درخت تہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اوس کے نیچے تشریف رکہتے تہے اور حضرت عمر رض آپ کا دست مبارک پکڑے ہوئے تہے وہ درخت حدیبیہ کے پاس تہا۔ بعض علما نے اصحاب بیعت رضوان کی تعداد مین اختلاف کیا ہے کہا ہے کہ چودہ سو آدمی تہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اون سے خطاب کرکے فرمایا انتم الیوم خیر اہل الارض جو لوگ روے زمین پر ہین اون سے آج کے دن تم خیر ہو اور جو اصحاب کہ جنگ بدر مین شریک تہے اللہ تعالیٰ نے اون کی نسبت یہ فرمایا ہے اعملوا ما شئتم اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ ان لوگون پر جنت واجب ہوگئی ہے اصحاب بدر کی تعداد مین بہی اختلاف ہے بعض علما نے کہا ہے کہ تین سو تیرہ ۳۱۳ آدمی تہے یا تین سو چودہ اور بعض علما نے کہا ہے کہ تین سو انیس ۳۱۹ تہے اور اونکی تعداد اصحاب طالوت کی تعداد کے موافق تہی جو طالوت کے ساتھ ایک نہر سے گزرے تہے اور نہر سے پار نہین ہوئے تہے مگر مومن لوگ اور بدر مین مہاجرین اور انصار دونون تہے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے لا تسبوا اصحابی فلو ان احدکم انفق مثل احد ذہبا ما بلغ مد احدہم ولا نصیفہ جسوقت سورہ اذا جاء نصر اللہ نازل ہوئی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اوسکو پڑہکے ختم فرمایا اور یہ ارشاد کیا الناس خیر وانا واصحابی خیر اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے اصحاب سے فرمایا ہے انتم توفون سبعین امۃ انتم خیرہا واکرمہا علی اللہ اور دوسری حدیث شریف مین یون وارد ہے الا انکم توفون تسعین امۃ خیرہا واکرمہا علی اللہ۔

اور اللہ تعالے نے فرمایا ہے کنتم خیر امۃ اخرجت للناس تامرون بالمعروف وتنہون عن المنکر وتومنون باللہ بعض علما نے کہا ہے کہ کنتم بمعنی انتم ہے۔ اور یہ کہا گیا ہے کہ تم لوگ علم الٰہی مین خیر امت تہے

اور یہ امر معلوم ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے مواجہ مین انتم خیرا فرمایا ہے یعنی تم لوگ امت کے اور لوگون سے اچھے ہو اس ارشاد مین یہ اشارہ ہے کہ انکے بعد جو لوگ ہونگے انکو اون پر فضیلت مین تقدم ہے اور ابن عباسؓ سے کنتم خیر امۃ مین یون روایت ہے کہ یہ وہ لوگ ہین جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم سے مکۂ معظمہ سے ہجرت کر کے مدینہ کو گئے تھے اور ابن عباسؓ نے ان اصحاب کی طرف اس لئے اشارہ کیا ہے کہ جن لوگون نے ان سے دین مین خلاف کیا انہون نے اون سے یہانتک جنگ کی کہ وہ دین مین داخل ہوگئے اور ایسی ہی ابو ہریرہ اور مجاہد اور حسن اور عکرمہؓ نے کہا ہے خیر الناس للناس الذین یقاتلونہم حتی یدخلونہم فی الدین طوعًا وکرہًا جب یہ امر ہے کہ اصحاب نے کفار سے جنگ کر کے اون کو دین مین داخل کیا تو اس مین مہاجرین اور انصار سب برابر ہین اور عامر شعبی سے یہ روایت ہے کہ مہاجرین اولین وہ اصحاب ہین جنہون نے بیعت رضوان کی ہے اور سعید بن المسیب سے روایت ہے اون سے پوچھا گیا کہ مہاجرین اولین کا یہ نام کیونکر رکہا گیا اونہون نے کہا کہ مہاجرین اولین وہ اصحاب ہین جنہون نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ دو قبلون کی طرف نماز پڑہی ہے اور وہ اصحاب مہاجرین اور انصار دونون مین سے ہین علما کے قول مہاجرین اولین کا معنی وہی ہے جو اللہ تعالیٰ کے قول والسابقون الاولون من المہاجرین والانصار کا معنی ہے اسلئے کہ ان سب اصحاب نے دونون قبلون کی طرف نماز پڑہی ہے اور بیعت رضوان کی ہے اسباب مین دو کے اقوال یہی ہین اور ابو ہریرہؓ سے کنتم خیر امۃ کے معنی مین یون روایت ہے کہ تم کفار کو زنجیرون مین قید کر کے لاتے ہو اور اونکو اسلام مین داخل کرتے ہو اس لئے خیر امت ہو اور مجاہد سے یہ روایت ہے کہ خیر امت اس شرط سے تہے اللہ تعالیٰ نے یہ شرط بیان فرمائی ہے یامرون بالمعروف وینہون عن المنکر ویومنون باللہ اور حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا ہے من سرہ ان یکون من تلک الامۃ فلیود شرط اللہ فیہا بعض علما نے کہا ہے کہ کنتم خیر امۃ کا معنی یہ ہے کنتم خیر امۃ فی اللوح المحفوظ لوح محفوظ ذکر اور کتاب ہے اور اس معنی پر اون علما نے اللہ تعالیٰ کے قول وسعت رحمتی کل شئ فساکتبہا للذین یتقون سے واتبعوا النور الذی انزل معہ اولئک ہم المفلحون تک استدلال کیا ہے اور امام مالکؒ سے روایت ہے کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب جبکہ ملک شام مین داخل ہوئے تو ایک کتابی نے اون کو دیکھا اور یہ کہا کہ عیسی بن مریم کے وہ اصحاب جو آروں سے چیرے گئے اور سولی پر چڑہائے گئے وہ لوگ ان لوگون سے اجتہاد مین زیادہ سخت نہین تہے ۔

اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے خیر الناس قرنی ثم الذین یلونہم اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے خیر الناس قرنی ثم الذین یلونہم ثم الذین یلونہم اس حدیث کے راوی نے کہا ہے کہ مین نہین جانتا ہون کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے قرن شریف کے بعد دو قرن ذکر فرمائے

ہین یا تین قرن قرن ایکسوبیس سال کی مدت ہے۔
اور عبداللہ ابن مسعودؓ سے روایت ہے کہ اللہ تعالے نے اپنے بندون کے قلوب پر نظر ڈالی اللہ تعالےٰ نے اپنے بندون کے قلوب مین محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے قلب مبارک کو خیر پایا اللہ تعالیٰ اسنے آپ کو مخلوق سے برگزیدہ کیا اور اپنی رسالت پر بھیجا اور اللہ تعالیٰ نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے قلب کے بعد اپنے بندون کے قلبون کو دیکھا تو آپکے اصحاب کے قلوب کو اپنے بندون کے قلوب سے خیر پایا اون کو اپنے نبی کا وزیر کیا وہ اصحاب اللہ تعالیٰ کے دین کی طرف سے کفار کے ساتھہ جنگ کرتے تھے۔
ابن عباسؓ سے اللہ تعالیٰ کے قول قل الحمد للہ وسلام علی عبادہ الذین اصطفی کی تفسیر مین یہ روایت ہے کہ وہ برگزیدہ بندے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب ہین۔
قتادہ نے سعید ابن المسیب سے پوچھا کہ مہاجرین اولین اور دوسرے اصحاب مین کیا فرق ہے سعیدؒ نے کہا کہ جن اصحاب نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھہ دونون قبلون کی طرف نماز پڑھی ہے وہ مہاجرین اولین ہین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بیت المقدس کی طرف سولہ مہینہ تک نماز پڑھی اور بدر سے دو مہینہ پہلے قبلہ کی طرف پھر گئے سابقین اولین وہی اصحاب ہین جنہون نے دو قبلون کی طرف نماز پڑھی ہے اور شعبی سے روایت ہے کہ مہاجرین اولین اور باقی مہاجرین کے درمیان وہ بیعت رضوان فاصل ہے جو حدیبیہ مین لی گئی ہے اور بعض نے فتح مکہ کا فرق کیا ہے اور محمد بن کعب اور عطا بن یسار سے اللہ تعالے کے قول والسابقون الاولون من المہاجرین والانصار کے باب مین یہ روایت ہے کہ وہ اصحاب اہل بدر ہین اور قتادہ سے اللہ تعالیٰ کے قول کونوا انصار اللہ مین یہ روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد مین ستر آدمی آئے اور اُنھون نے تحت عقبہ بیعت کی اور اونہون نے آپ کی نصرت کی اور ٹھکانا دیا یہانتک کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کے دین کو غلبہ دیا۔
عکرمہ سے یہ روایت ہے کہ چھہ مرد انصاری آئے اور وہ آپ پر ایمان لائے اور آپ کی تصدیق رسالت کی آپنے اون کے ساتھہ جانے کے واسطے ارادہ فرمایا اونہون نے عرض کی کہ ہمارے آپسمین جنگ ہے اگر ایسی حالت مین آپ ہمارے پاس تشریف لاوینگے تو ہمکو یہ خوف ہے کہ جس امر کا آپ ارادہ فرماتے ہین وہ نہوسکے اونہون نے آپسے آیندہ سال کا وعدہ کیا اور یہ عرض کی کہ ہم اب جاتے ہین شاید اللہ تعالیٰ اس جنگ کی اصلاح کردے وہ جنگ بعاث تہی اون کا یہ گمان تہا کہ اس جنگ کی اصلاح نہ ہوگی سال آیندہ مین آپ کے پاس اون کے وہ لوگ مرد آئے جو آپ پر ایمان لائے تھے آپنے اُن لوگون مین سے بارہ مرد نقبا اختیار کئے۔

غیلان بن جریر نے انس بن مالک سے پوچھا کہ انصار کا نام اللہ تعالیٰ نے انصار رکھا ہے یا
تم لوگ اس سے پہلے اپنا نام انصار رکھتے تھے انس نے کہا بلکہ اللہ تعالیٰ نے ہمارا نام
انصار رکھا ہے۔

ابن عبد البر نے فرمایا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب کی عدالت اور دیانت
اور امانت کی تعریف کی ہے اور اونکو خاص اعلیٰ درجہ دیا ہے تاکہ جمیع اہل ملت پر اونکی یہ حجت قایم ہو
کہ انہون نے فریضہ اور سنت کو اپنے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کیا ہے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے ان مثل اصحابی کالملح فی الطعام لایصلح الطعام الا بالملح
حسن نے فرمایا ہے کہ ہمارا نمک چلا گیا ہماری اصلاح کیونکر ہو سکے اور ابو محجن سے روایت کی ہے
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے ان ارءف امتی بامتی ابو بکر واقواہا فی امر اللہ عمر واصدقہا
حیاءً عثمان واقضاہا علی واقرءہا ابی واقرضہا زید واعلمہم بالحلال والحرام معاذ بن جبل ولکل امۃ
امین وامین ہذہ الامۃ ابو عبیدہ بن الجراح اور دوسری حدیث ابو سعید الخدری سے یون مروی
ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے ارحم امتی بہا ابو بکر واقواہم فی دین اللہ عمر واصدقہم
حیاءً عثمان واقضاہم علی ابن ابی طالب وافرضہم زید واقرءہم لکتاب اللہ ابی ابن کعب واعلمہم
بالحلال والحرام معاذ بن جبل وامین ہذہ الامۃ ابو عبیدہ بن الجراح وابو ہریرہ وعاء العلم ابو درداء عالم
للعلم وعند سلمان علم لا یدرک وما اظلت الخضراء ولا اقلت الغبراء من ذی لہجۃ اصدق من
ابی ذر ابن عبد البر نے فرمایا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے اصحاب میں سے
ایک جماعت کی اوس فضیلت سے بزرگی بیان فرمائی ہے کہ ہر ایک صحابی اوس فضیلت اور علامت کے ساتھ
مختص ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ایسی کوئی حدیث روایت نہین کی گئی کہ آپنے اصحاب مین
سے کسیکو کسی پر فضیلت دی ہوتی ولیکن اصحاب کے فضائل مین سے وہ فضیلت ذکر کی گئی ہے جس سے
اصحاب کے مراتب اور منازل اور دین اور علم پر استدلال کیا جاتا ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
معاشرت مین زیادہ تر حلیم اور زیادہ مکرم اور محاسن اخلاق مین اس سے زیادہ عالم تھے کہ اصحاب مین سے
کسی زیادہ فضیلت رکھنے والے کو یون مخاطب فرماتے کہ اس کا غیر اس سے افضل ہے بلکہ آپنے
اصحاب مین جو لوگ کہ سابقین تھے اون کو فضیلت دی ہے اور جو اصحاب جس فضیلت سے اختصاص
رکھتے تھے اون کو اون اصحاب پر فضیلت دی ہے جنہون نے اون کے مراتب کو نہین پایا ہے اور
اون سے فرمایا ہے لو انفق احدکم مثل احد ذہبا ما بلغ مد احدہم ولا نصیفہ یہ مطلب اللہ تعالیٰ کے اس
قول کے معنی مین سے ہے لا یستوی منکم من انفق من قبل الفتح وقاتل اولئک اعظم درجۃ من الذین انفقوا

من بعد وقاتلوا وکلا وعد اللہ الحسنیٰ اور یہ امر محال ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جن لوگون
سے جنگ کی ہے وہ اون لوگون کے مساوی ہوسکین جنہون نے آپ کی طرف سے جنگ کی ہے
ایک شخص جنگ بدر مین حاضر نہین ہوا تھا وہ ایک وقت حضرت ابوبکر الصدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ
کے آگے چل رہا تھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اوس سے فرمایا تمشی بین یدی من ہو خیر منک اور
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے اصحاب جلیل الشان کے فروغ ایمان اور ایقان کے کمال
کی طرف اشارہ فرمایا ہے جس سے عامہ مومنین کو ہدایت اور معرفت کا کامل ذریعہ ہے اصحابی کالنجوم بایہم
اقتدیتم اہتدیتم اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے اصحاب کے بغض اور عناد سے ممانعت
فرمائی ہے اور اُن کی محبت کے واسطے تحریص کی ہے اس لئے کہ دین اصحاب کی محبت پر موقوف ہے
اگر اصحاب کے ساتھہ ایک ذرہ کی برابر کوئی شخص بغض رکھے گا یا اونکی شان کی منقصت اور مرتبہ کی
توہین کا خیال دل مین لاے گا ایسا عقیدہ فاسدہ اوس کو دین حق سے دور کر دیگا اور اُسکا ایسا خیال رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم کے بغض کا مستلزم ہوگا آپنے فرمایا ہے اللہ اللہ فی اصحابی من احبہم فبحبی احبہم
ومن ابغضہم فببغضی ابغضہم ومن اذاہم فقد اذانی ومن اذانی فقد اذی اللہ ومن اذی اللہ فیوشک
ان یاخذہ اس حدیث کو ترمذی نے روایت کیا ہے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے فیض صحبت سے
اصحاب کے نفوس زاکیہ کے جو مراتب صدق و یقین سے تھے ملا اعلیٰ کے مقدس فرشتون کو وہ
مراتب حاصل نہین ہوئے اس لئے کہ وہ اپنے نفس کی نجات محض عبادت الٰہی سے چاہتے
ہین اور اون کے وہ نفوس انسانی نہین جن سے رغبات خلاف مرضی اللہ تعالےٰ جلشانہ وقوع مین
آسکین اصحاب کو وابستگی سلسلہ امکانی اور تعلق نفس ہیولانی کی شان مین جو تقدس تھا وہ اونکے
شرافت نفسیہ کو ملایکہ کے درجات سے ترقی دے رہا تھا کوئی فعل اون سے بمقتضاے خواہش
انسانی خلاف مرضی خدا و رسول صادر نہین ہوا اور باوصف قدرت اسباب دنیوی اور سامان دولت
کے وہ نہایت ضیق اور تنگی کی حالت مین اپنے نفوس کو رکھتے تھے اور راہ دین مین حیات سے
ممات کو اشرف اور افضل سمجھتے تھے اور کوئی عمل خلاف عمل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اون سے
وجود مین نہین آتا تھا اصحاب کے یہ مراتب وہ ہین جو دنیا کے نساک اور عباد اون کی خوبیون پر نظر کرکے
اپنے آپ کو صالحین اور ابرار بناتے ہین لیکن اون کا شرف اور فضیلت اون کو حاصل نہین ہوسکتی
اسلئے کہ وہ شرف اور فضیلت محض باقتباس انوار قربت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تھی جبکہ
کسیکو وہ فیض حضوری حاصل نہین ہے تو اصحاب کے وہ مراتب اور منازل بہی اوسکو حاصل نہین ہوسکتے
اصحاب بنی بڑا عظیم القدر جلیل الشان لفظ ہے جسکا مفہوم قدرتی کمالات کا منشا ہے جیسے اونکے

مراتب دنیا مین مسلم تھے ویسیہی قیامت کے دن اون کو اون مراتب کے موافق کل امتون پر فضیلت
ہوگی قیامت کے دن ہر ایک نبی کی اُمت اپنے نبی کی شفاعت سے مایوس ہوگی اور امت محمدیہ کے
اعاظم اکابر امت محمدیہ کے گناہ گارون کی شفاعت کرین گے جو پیغمبرون کا منصب ہے وہ اون کا منصب
ہوگا اور اس سے بڑھ کے اونکا رتبہ آخرت مین یہ ہوگا کہ جیسے وہ دنیا مین عدول تھے اون کے
عدول ہونے کی حجت کو اللہ تعالی قیامت کے روز منکرین انبیا کے الزام کے واسطے قایم کریگا
اور دوسرے انبیا کی امتون کا فیصلہ بحضور کبریا جلشانہ اونکی شہادت حقہ پر ہوگا ابو سعید الخدری نے
روایت کی ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے یجیی النبی ومعہ رجلان ویجیی النبی ومعہ
الثلث واکثر من ذلک واقل فیقال لہ ہل بلغت قومک فیقول نعم فیدعی قومہ فیقال ہل بلغکم فیقولون
لا فیقال من شہد لک فیقول محمد وامتہ فتدعی امتہ محمد فیقال ہل بلغ ہذا فیقولون نعم فیقول وما علمکم
بذلک فیقولون اخبرنا نبینا بذلک ان الرسل قد بلغو فصدقناہ اللہ تعالی کا یہ ارشاد مبارک وجعلناکم
امۃ وسطا لتکونو شہدا علی الناس ویکون الرسل علیکم شہیدا الیسی امت عدول کی نسبت ہے جبکہ
امت محمدیہ کی سماعی شہادت قیامت کے دن اللہ تعالے جلشانہ کے حضور مین دوسرے انبیا کی
امتون کے باب مین مقبول اور معتبر ہوگی تو اونکی وہ شہادت جو احکام دینی اور واقعات اور حالات
اور معجزات باہرات ختم الرسالت کے باب مین ہے کون حق مین اوس کے قبول اور صدق مین شک
کرسکیگا اس لئے کہ منکرین احکام اور معجزات رسالت کا واقعہ امم سابقہ کے منکرین سے زیادہ تر عبرتناک
ہوگا اسکو اصحاب صدق ولقین اور ارباب تحقیق وایقان بخوبی سمجھے ہوئے ہین اور رسالت مآب
علیہ الصلوۃ والسلام نے اپنی اُمت کو دینی معاملات اور ذاتی مراتب اور معجزات باہرات اور کل منازل
نبوت سے آگاہ فرمادیا ہے اور امور غیر حقہ کے اثبات اور نفی حق سے تنبیہ کردیا ہے یہ حدیث شریف
جمیع مراتب ہدایت کو شامل ہے من کذب علی متعمدا فلیتبوء مقعدہ من النار اصحاب جلیل الشان
کی شان اس سے زیادہ رفیع ہے کہ وہ اپنے نبی علیہ الصلوۃ والسلام کے حق مین تجاوز عن الحد کرین
بلکہ ادنی امتی بھی اس قسم کا خیال اپنے دل مین لانے کو کفر سمجھیگا کہ وہ اپنے نبی کے مراتب اور
منازل اور ارشادات کو کسی شائبہ سے بیان کرے غرض اصحاب مکرم نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی وہ
شان عالی ہے کہ ہمارا منہ اس کے لایق نہین ہے کہ ہم اون کے فضائل بیان کرسکین جبکہ خود حضور
اقدس نبی اللہ صلعم نے اون کے فضائل کو کل خلایق پر ترجیح دی اور یہ فرمایا ہے ان اللہ عزوجل نظر
فی قلوب العباد فلم یجد قلبا انقی من قلوب اصحابی ولذلک اختارہم فجعلہم اصحابا فما استحسنوا فعند اللہ

حسن وما استقبحوا فهو عند الله قبيح الله تعالی نے کل بندون کے دل دیکھے میرے اصحاب کے
دلون سے زیادہ پاکیزہ کوئی دل نہین پایا اسلئے اون کو پسند کیا اور اون کو میرا اصحاب
کیا جس چیز کو وہ اچھی سمجھین وہ الله تعالی کے نزدیک اچھی ہی اور جس چیز کو وہ بری سمجھین وہ الله تعالی
کے نزدیک بری ہے جب اصحاب کے حسن اور قبیح کو الله تعالی کے نزدیک اعتبار ہے تو کل مخلوق
کو اون کی ہدایت اور اون کا ارشاد تسلیم کرنا عین ایمان ہے اور اوسمین چون وچرا کا کسی مسلمان کو
موقع نہین ہے البتہ واضعان احادیث اکثر گذرے ہین مگر وہ اسلام کے فرقے حقہ سے نہین
تھے بلکہ وہ ملحدین کے متبع تھے اور دین محمدی مین رخنہ اندازی اون کا مقصود تھا اس لئے اونہون
نے وضع احادیث کی بنیاد ڈالی اور بڑی بڑی خرد فریب عمارتین اہل دین کے سامنے برپا کین مگر
نور ہدایت نے اون کے ظلمات نفسانی سے جلد خبر دے دی اور اکابر عظام دین اوس کے ہدم
کی طرف جلد متوجہ ہوگئے اور اون مبتدعین کا اونہون نے کلیۃً استیصال کردیا اب صاف
میدان ہے دین مین کہین پست وبلند اور ناہموار خیالات باقی نہین رہی مگر جن نفوس ظلمانی کی
غوایت اور جہالت کہ شرع شریف کے مسلک سے دوسرے جادہ کی طرف منحرف ہونے کی مقتضی
ہوا ایسے گروہ بشکوہ کو دنیا اور آخرت مین لعنت کا طوق سزاوار سمجھا گیا ہے اور اوسکو وہ قبول بھی
کرچکے ہین اس لئے کہ اگر اون کو نیک سرانجامی کی خواہش ہوتی اور اون کے قلوب مین کچھ بھی نور
ہدایت کا اثر پیدا ہوتا تو وہ فوراً اپنے عبرتناک احوال سے ضرور متنبہ ہوجاتے اور انوار اسلام اور
ظہور حق کے لوامع اون کے شمع راہ ہدایت ہوجاتے ایسے تیرہ نہادون سے خطاب بھی
سزاوار نہین ہے۔

بہرکیف اصحاب نبی صلی الله علیہ وسلم کے جتنے طبقات ہین اون مین ہر ایک طبقہ کے
مراتب معروف ہین مسلمانون مین جو اہل حق اہل سنت والجماعۃ ہین اونہون نے اون اصحاب کے
عدول ہونے اور شرافت نفسیہ اور فضائل ذاتیہ پر اجماع کیا ہے اور اون کے اقوال اور افعال کو
مذہبی معاملات مین حجت جانا ہے اسلئے کہ اظہار حق کے سوا اونکی کوئی غرض اور غایت نہین تھی اور
اون کا فرض منصبی بحسب ارشاد نبی الله علیہ الصلواۃ والسلام اشاعت اور ترویج آئین اسلام
تھا کتاب الله کی تفسیر جو مخبر صادق سے استماع کی اور احادیث مین احکام حلال وحرام اور حقوق
الله اور حقوق عباد اور حشر ونشر اور جبر وقدر اور وقعت دین اور ذلت کفر وشرک اور اسرار بعثت
انبیا اور مراتب رسل وملائکہ اور منازل صلحا وعباد تھے ان جملہ امور کو نہایت عدالت اور ضبط اور
اتقان سے امت کے واسطے بیان کردیا تاکہ عامہ مسلمان الله تعالی اور اوس کے رسول کے

حکم پر چلین اور کفار اور مشرکین بیدین اور مبتدعین معاندین کے مکر اور غوایت سے مجتنب رہین اور
اپنی زندگی تعلیم و تعلم آئین دین اور اتباع سنت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور عبادت الٰہی مین صرف
کرین جیسے احکام شرعیہ اور حوادث دینی مین انھون نے ہزارون حدیثین روایت کی ہین ویسی ہی ہزارون
بلکہ لاتعداد لاتحصی حدیثین نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے وقت ولادت سے آخر وقت وفات تک نقل کی
ہین اور امر نبوت کی ہدایت اور ترقی اسلام اور جنگ کفار اور فتح بلاد مشرکین اور حسن معاشرت اور محاسن
اخلاق اور ذاتی اور صفاتی کمالات خاتم الانبیا علیہ الصلوٰۃ والسلام کو نہایت وثوق اور معتبر طرق سے روایت
کیا ہے علماے امت محمدیہ نے جو ان ائمہ دین اور مجتہدین اولین کے متبع ہین ادن معتبر روایات کی
تدوین اور ترتیب مین نہایت درجہ اہتمام کر کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے شمایل شریفہ اور خصائل منیفہ
اور معجزات کو اپنی اپنی کتابون مین جمع کیا ہے اور امت محمدیہ کو اپنے اس احسان نمایان سے تا دور
قیامت ممنون منت فرمایا ہے اون جمیع تالیفات پر عام طور سے ہر ایک شخص کو مطلع ہونا ناممکن
ہے اور ہر ایک عالم کی نظر سے جملہ کتب کا گزرنا قریب قریب ناممکن کے ہے لیکن خاص اون مبارک
اور نامور کتابون مین جنمین محدثانہ اصول پر تنقید حدیث اور طرق و شواہد معتبر کا التزام ہے کتاب
جلیل الشان عظیم القدر رفیع المرتبت آفتاب مطالع شمائل نبویہ مہتاب منازل خصائص مصطفویہ
کفایۃ الطالب اللبیب فی خصائص الحبیب المعروف بہ **خصائص کبریٰ** کا وہ اعلیٰ درجہ ہے جیسے
کواکب مین بدر کا یا بہشت مین کوثر کا اس کتاب کی عظمت اس کے نام ہی سے روشن ہے نبی صلی اللہ
علیہ وسلم کے کمالات نبوت اور معجزات باہرات اور صفات کا بڑا ذخیرہ ہے اور اس کے مصنف
نے علماے مستند کی کتب معتبرہ سے اس کے احادیث کا انتخاب اور ترتیب احسن تہذیب
سے کی ہے اس کتاب اعجاز معدن مین وہ آیات اور معجزات اور کمالات مراتب خاتم الانبیا علیہ الصلوٰۃ
والسلام بیان کئے ہین کہ جن کے مطالعہ کے بعد کافر اسلامی شان سے متحیر اور مسلمان عظمت و
جلال نبوت سے مفتخر ہوتا ہے **مولف** رح نے اس کتاب جلیل الشان کی شان مین چند فقرات
لکھے ہین جو بحسب انصاف حقیقی تعریف کا مصداق ہین اون الفاظ عربیہ کی رشاقت اور معانی کی
لطافت کا وہ لطف اگرچہ اُردو ترجمہ مین مفقود ہے لیکن اشارا اور کنایہ بھی ایسے مقامات مین فصحا
اور بلغا کے حظ طبیعت کے واسطے کافی ہوتا ہے اس نظر سے اس مقام پر اون کا خلاصہ لکھا
جاتا ہے -

# دیباچہ مولف کتاب خصائص کبری شیخ جلال الدین سیوطی

یہ وہ کتاب ہے کہ مقربین اسکی فضیلت کی شہادت دیتے ہین یہ وہ برسنے والا ابر ہے جو قریب
اور بعید اس سے زندہ ہین یہ کتاب بڑی نفیس اور جلیل ہے اور دوسری کتابون مین اس کا وہ مرتبہ
ہے جو مرتبہ گوہر یکتا کا تاج مین ہوتا ہے اور دوسری کتابون مین اس کتاب کی وہ عظمت ہے جو قرآن
شریف کی آیتون مین آیت سجدہ کی عظمت ہے یہ وہ باغ ہے جس کے ثمر رسیدہ اور پختہ ہین یہ وہ
گلزار ہے جسکی کلیون کی بو مہک رہی ہے یہ وہ کتاب ہے جس کے مضامین کے انوار اور مطالب کے
چاند تابان ہین اسمین جو آیات بیان کئے گئے ہین اون آیات نے اس کے اخبار کی تصدیق کی ہے
یہ وہ درخت ہے جسکی شاخین بالیدہ اور اوسکی ٹہنیان پتون سے سرسبز ہین اس کتاب کی حدیثون کے
متون اور اسناد نہایت نسق کے ساتھ ہین یہ وہ کتاب ہے جس کا پڑہنے والا اور سننے والا
اجر پاتا ہے جو مطالب کہ مینے بیان کئے ہین وہ محفوظ ہین اور اون کو مینے قول ثابت سے اون کے
مقامات پر ثابت کیا ہے یہ کتاب عرصات قیامت مین میرے واسطے وہ نور ہوگا جو میرے آگے
اور پیچھے دوڑے گا - یہ وہ کتاب ہے کہ جو مرد شجاع شدید القوی جن مطالب کے بیان سے گنگ اور
سست ہوگیا ہو اس کتاب نے اون مطالب کو جمع کر دیا ہے اور محفوظ رکھا ہے - یہ وہ کتاب ہے
کہ جمع اور اتقان مین اپنی نوع پر فایق ہے یہ کتاب ایقان سے ہدایت یافتہ لوگون کے سینون کو
کھولتی ہے اور جو لوگ ایمان لائے ہین اس کتاب سے اون کا ایمان زیادہ ہوتا ہے کاتبان کرام
اور ابرار نے جن مطالب کو لکھا ہے اون کا یہ دیوان ہے اور ائمہ حدیث نے جن احادیث کو معتبرہ
اسانید سے نقل کیا ہے اون سب احادیث کو اس نے لیا ہے جن معجزات باہرات سے سید المرسلین
صلی اللہ علیہ وسلم مختص ہین اور جو خصائص آپکے روشن چاند کا اشراق رکھتے ہین یہ کتاب اون کو
شامل ہے جو حدیث کہ وارد ہوئی ہے اوسکو مینے اس کتاب مین لکھا ہے اور جو حدیث کہ رد کی جاوے
اور جو اخبار کہ موضوعہ تھے اون سے مینے اس کتاب کو پاک کیا ہے اور طرق اور شواہد کا تتبع کیا ہے
جسوقت کوئی حدیث سند کی حیثیت سے ضعیف واقع ہوئی تو اون شواہد اور طرق متعددہ سے
اوس کا ضعف دفع ہوگیا اور اس کتاب کو مینے ایسے بہت سے اقسام سے ترتیب دیا ہے جو
وہ منتظم ہین اور ایسے ابواب سے مرتب کیا ہے جو مبتلاحق ہین الحمد للہ یہ کتاب اپنے فن مین

ایسی کامل ہوگئی ہے کہ مومنون کے سینے اور جو گروہ کہ آمنین ہین اون کے دل اس سے کشادہ ہونگے ہین منکرین مفسدین اور مبتدعین اور ملحدین اور فلاسفہ متمردین اس کتاب سے غضبناک ہون گے اس کتاب کی تالیف سے مینے نیک سرانجامی کی امید کی ہے جس شخص کو اللہ تعالی ہدایت کرتا ہے وہ ہدایت یافتون مین سے ہوتا ہے - غرض جیسی یہ کتاب جلیل الشان عظیم القدر ہے ویسے ہی اسکے مصنف علامۃ العصر فہامۃ الدہر مظہر آیات کمالیہ مصدر اسرار متعالیہ اسوۃ العلماء الربانیین قدوۃ الفضلاء المتبحرین الامام الہمام المفسر المحدث الفقیہ الشیخ جلال الدین السیوطی ہین آپ کا نام مبارک مشرق سے مغرب تک مثل آفتاب جہان تاب کے روشن ہے اور دنیا مین آپ کی تصانیف کا شہرہ دایر اور سائر ہے - بقدر ضرورت آپکے علمی حالات اور ابتدائے واقعات درس وتدریس و تصانیف جو خود مصنف علامہ نے اپنے قلم سے کتاب حسن المحاضرہ فی اخبار مصر والقاہرہ مین زیب رقم کئے ہین تیمناً اس مقام پر نقل کیئے جاتے ہین تاکہ ناظرین کو حظ روحانی حاصل ہو -

آپ کا نام مبارک عبدالرحمن بن الکمال ابی بکر بن محمد بن سابق الدین بن الفخر عثمان بن ناظر الدین محمد بن سیف الدین خضر بن نجم الدین ابی الصلاح ایوب ابن ناصر الدین محمد بن الشیخ ہمام الدین الہمام الخضیری الاسیوطی ہے آپ فرماتے ہین کہ مینے اپنا ترجمہ اس کتاب مین اون محدثین کے اقتدا سے لکھا ہے جو مجھ سے پہلے گزرے ہین یہ کم اتفاق ہوا ہے کہ اون علما مین سے کسی نے کوئی تاریخ تالیف کی ہے مگر اپنا ترجمہ اوسمین لکھا ہے جن علما نے اپنا ترجمہ لکھا ہے اونمین سے یہ علما ہین - امام عبدالغافر الفارسی مصنف تاریخ نیشاپور - یاقوت الحموی مصنف معجم الادبا لسان الدین بن الخطیب مصنف تاریخ غرناطہ - حافظ تقی الدین الفارسی مصنف تاریخ مکہ حافظ ابو الفضل بن حجر مصنف قضاۃ مصر ابو شامہ مصنف الروضتین ابو شامہ اُن علما مین اورع اور ازہد ہین پھر مصنف نے اپنا ترجمہ یون بیان کیا ہے - میرے جد اعلی ہمام الدین ہین یہ اہل حقیقت اور مشایخ طریقت سے تھے ان کا احوال ہینے صوفیہ کے گروہ مین لکھا ہے ان سے اس طرف جو میرے بزرگ تھے وہ اہل وجاہت اور اہل ریاست سے تھے ان مین سے وہ شخص ہے جو ایک شہر کا حاکم ہوا ہے اور اُن مین سے وہ شخص ہے جو ایک شہر کی تدبیر کا والی رہا ہے اور ان مین سے وہ شخص ہے جو تاجر تھا اور امیر شیخو کی صحبت مین رہتا تھا اور اوس نے اسیوط مین ایک مدرسہ بنایا تھا اور اوس کے لئے اوقاف مقرر کئے تھے اور بعض اُن مین سے وہ شخص ہے کہ مالدار تھا ان بزرگون مین سے سوا اپنے باپ کے اس صفت سے متصف مین نہین پہچانتا جس نے علم کی

خدمت اس طور پر کی ہو جو اوسکی خدمت کا حق ہے اور مینے اپنے باپ کا ذکر فقہائے شافعیہ کی قسم مین کیا ہے اور ہم لوگ خضیر سے جو نسبت کئے جاتے ہین اس کا علم مجھے نہین ہے کہ یہ کیسی نسبت ہے مگر اتنا جانتا ہون کہ خضیریہ بغداد مین ایک محلہ ہے اور مجھسے ایک ایسے شخص نے کہا ہے جس کے قول پر مین اعتماد کرتا ہون اوس نے میرے والد مرحوم سے سنا ہے وہ ذکر کرتے تھے کہ اونکے جدا علی عجمی تھے یا اہل مشرق سے تھے ظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ خضیر کی نسبت محلہ مذکور کے ساتھ ہے۔

میری ولادت شب شنبہ غرہ رجب ۸۴۹ھ آٹھ سو اونچاس مین ہوئی ہے اور میرے باپ کی حیات مین مجھکو شیخ محمد مجذوب کے پاس اوٹھا کے لے گئے تھے شیخ محمد مجذوب کبار اولیاء سے تھے اور مشہد نفیسی کے جوار مین رہتے تھے اُنھون نے میرے واسطے برکت کی دعا کی تھی میرا نشو و نما یتیمی کی حالت مین ہوا اور آٹھ سال سے میری عمر کم تھی مینے قرآن شریف حفظ کیا پھر مینے عمدہ اور منہاج الفقہ اور اصول اور الفیہ ابن مالک حفظ کیا اور سنہ چھپن ساٹھ کے آغاز سے مینے اشتغال علم شروع کیا فقہ اور نحو ایک جماعت شیوخ سے پڑھی اور علم الفرائض فرضی زمانہ شیخ شہاب الدین الشارمساحی سے پڑھا لوگ کہتے تھے کہ شیخ کا سن سو برس سے متجاوز تھا اس کا علم اللہ تعالی کو ہے شیخ سے مینے شیخ کی وہ شرح جو مجموعہ پر تھی پڑھی اور سنہ چھیاسٹھ کے آغاز مین مجھہ کو تدریس عربیت کی اجازت ملی اور اسی سنہ مین مینے تالیف کی اول جو شے مینے تصنیف کی شرح استعاذہ اور بسم اللہ تھی اور اوسکی اطلاع مین نے اپنے شیخ شیخ علم الدین البلقینی کو دی شیخ نے اوس شرح پر تقریظا لکھی اور مینے شیخ کی صحبت مین یہانتک رہکر فقہ پڑھی کہ شیخ نے وفات پائی شیخ کے بعد مین شیخ کے فرزند کی خدمت مین رہا اور اون سے اون کے والد کی کتاب لتدریب وکالت کی بحث تک پڑھی اور الحاوی الصغیر عدد کی بحث تک سنی اور اول منہاج سے زکوۃ تک اور اول تنبیہ سے قریب باب زکوۃ تک اور ایک قطعہ روضہ باب قضا تک اور ایک قطعہ تکملہ شرح منہاج زرکشی کا اور احیاء الاموات سے وصایا تک پڑھا اور سنہ چہتر سے مجھہ کو فتوی کی اجازت دی اور میری صدر نشینی مین حاضر ہوئے جبکہ شیخ کے فرزند نے سنہ اٹہتر مین وفات پائی تو مین شیخ شرف الدین مناوی کی خدمت مین رہنے لگا مینے اون سے منہاج کا ایک قطعہ پڑھا اور منہاج کو مینے اون سے سنا مگر چند مجالس سماعت فوت ہو گئے کہ مین شریک نرہا اور بہجت اور اوس کی شرح کے درس مینے سنے اور تفسیر بیضاوی سنی اور حدیث اور عربیت مین شیخ امام علامہ تقی الدین الشبلی حنفی کی خدمت مین چار سال تک مواظبت کی اور شرح الفیہ اور جمع الجوامع جو مینے لکھی شیخ نے اوسپر تقریظ لکھی اور اپنی زبان اور بیان سے اکثر میرے

تقدم کی گواہی دی اور ایک حدیث مین میرے مجرد قول کی طرف رجوع کیا علامہ نے شفا کے حاشیہ
مین اسرا کے باب مین ابی الحمراسے ایک حدیث کی ایزاد کی تھی اور اوسکو ابن ماجہ کی تخریج سے
منسوب کیا تھا علامہ جس حدیث کو جس سند سے لائے تھے وہ مجھہ سے مخفی تھی اوس کے مظنہ سے
مینے ابن ماجہ کو کھولا اور اوس حدیث کو نہین پایا مین کل کتاب پر گزرا مینے اوس حدیث کو ابن ماجہ
مین نہین پایا اس باب مین مینے اپنی نظر کو متہم کیا دوسری بار مین ابن ماجہ پر گزرا اور اوس حدیث کو
مینے نہین پایا پھر تیسری بار مینے اوس کا اعادہ کیا اور اوس حدیث کو نہین پایا اور اوس حدیث کو
مینے ابن قانع کی معجم الصحابہ مین دیکھا مین شیخ کے پاس گیا اور خبر کی مجرد سنتے ہی اپنا نسخہ لیا اور
قلم لیا اور لفظ ابن ماجہ کو مار دیا اور کتاب کے حاشیہ پر لفظ ابن قانع کو ملحق کردیا مینے اس امر کو عظیم
جانا اور میرے دل مین جو شیخ کے عظیم مرتبہ کی وجہ سے ہیبت ہوئی مینے اپنے آپ کو اپنے نفس
مین حقیر سمجھا مینے شیخ سے کہا آپ صبر کیجیے شاید آپ اس سے رجوع کرین شیخ نے کہا نہین مینے
اپنے قول ابن ماجہ مین جلی برہان کی تقلید کی ہے یعنی تمنے جو روایت کی ہے وہ جلی برہان ہے
مین شیخ کے پاس رہتا تھا یہانتک کہ شیخ نے وفات پائی اس کے بعد مین شیخ علامہ استاد الوجود محی الدین
الکافیجی کے پاس چودہا سال تک رہا اور اون سے فنون تفسیر اور اصول اور عربیت اور معانی وغیرہ
پڑہے اور شیخ نے میرے واسطے عظیم اجازت لکھی اور مین شیخ سیف الدین حنفی کے پاس حاضر ہوا
متعدد درسہائے کشاف اور توضیح کے حاشیے اور تلخیص المفتاح اور عضد مین مصروف رہا اور
سنہ چھیاسٹھہ مین تصانیف مین مشغول ہوا اور اسوقت تک میری تالیفات تین سو تعداد مین
ہین اور یہ تین سو کتابین اون کتابون کے سوا ہین جن کو مینے دھوڈالا اور اون سے رجوع کیا اور
بحمد اللہ مینے بلاد شام اور حجاز اور یمن اور ہند اور مغرب اور تکرور کا سفر کیا اور جبکہ مینے حج کیا تو
بہت سے امور کے واسطے مینے زمزم کا پانی پیا اون امور مین سے ایک یہ تھا کہ میری خواہش تھی
کہ مین فقہ مین شیخ سراج الدین البلقینی کے رتبہ کو اور حدیث مین حافظ ابن حجر کے رتبہ کو پہونچون اور
آغاز سنہ اکہتر سے مینے فتوے لکھے اور آغاز سنہ بہتر سے مینے املا حدیث کا التزام کیا اور سات
علوم مین مجھہ کو تبحر نصیب ہوا وہ علوم یہ ہین۔ تفسیر حدیث فقہ نحو معانی بیان بدیع ان علوم مین
مجھہ کو عرب اور بلغای عرب کے طریقہ پر تبحر حاصل ہوا نہ بطریق اہل عجم اور اہل فلسفہ اور جس امر کا مین
اعتقاد رکھتا ہون کہ ان سات علوم مین سے سوے فقہ کے جس علم کی طرف مجھکو رسائی ہوئی ہے۔
اور جن نقول پر مجھکو اطلاع ہوئی ہے اوس تک میرے اشیاخ مین کسی کو رسائی نہین ہوئی ہے

اورکوئی شخص اوسپر مطلع نہین ہوا چہ جائے کہ میرے اشیاخ سے جو لوگ کم درجہ ہین وہ مطلع اور واقف ہوئے ہون لیکن فقہ مین یہ دعوی نہین کرتا بلکہ فقہ مین میرا شیخ مجہہ سے زیادہ وسیع النظر اور زیادہ طویل الباع ہے اور ان سات علوم کے سوا معرفت اصول فقہ اور جدل اور تصریف اور ان کے سوا انشا اور ترسل اور فرائض اور ان کے سوا قراءت ہے ان علوم کو مینے کسی ایک استاد سے نہین پڑہا اور ان کے سوا طب ہے لیکن علم الحساب جو ہے وہ مجہپر زیادہ دشوار شئے ہے اور میرے ذہن سے زیادہ دور ہے جبوقت مین کسی ایسے مسئلہ کو دیکہتا ہون جو حساب سے تعلق رکہتا ہے گویا مین ایک پہاڑ کو اوٹہاتا ہون اور اب بحمد اللہ میرے پاس اجتہاد کے آلات پورے ہوگئے ہین اس بات کو مین بطور ذکر نعمت آلہی کے کہتا ہون نہ فخر کی روسے اور دنیا مین ایسی کونسی شئے ہے کہ جسکی تحصیل فخر سے طلب کی جائے میرا یہ حال ہے کہ کوچ قریب آگیا ہے اور بڑہاپا ظاہر ہوگیا ہے اور اطیب عمر چلی گئی اور اگر مین یہ چاہتا کہ مین ہر ایک مسئلہ مین ایک کتاب لکہون اور اوس مسئلہ کے اقوال اور ادلہ نقلیہ اور عقلیہ اور اوس کے مدارک اور اوس کے نقوض اور اون کے جوابات لکہون اور اوس مسئلہ مین اختلاف مذاہب کے درمیان موازنہ کرون تو بفضل آلہی اس امر پر مجہہ کو قدرت ہوتی نہ میری ذاتی قوت اور طاقت سے فلا حول ولا قوۃ الا باللہ ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ اور ابتداء طلب علم مین مینے علم منطق مین کچہہ پڑہا تہا پہر اللہ تعالے نے میرے دل مین اوسکی کراہت ڈالدی اور مینے یہ سنا کہ ابن الصلاح نے علم منطق کی تحریم پر فتوی دیا ہے اسواسطے مینے اوسکو ترک کردیا اللہ تعالے نے اوس کے عوض مین مجہہ کو وہ اشرف علم عنایت کیا جو حدیث شریف ہے اور میرے مشایخ سماعت اور اجازت روایت مین کثیر ہین اون کا ذکر مینے اپنی معجم مین کیا ہے اور اون کی تعداد تقریبًا ڈیڑہ سو ہے اور مینے سماع روایت کی اس لئے کثرت نہین کی کہ سماع روایت سے اہم قراءت ودرایت ہے مین اوس کے ساتہہ اشتغال رکہتا ہون۔

جبوقت مصنف علامہ نے حسن المحاضرۃ مین اپنا یہ ترجمہ لکہا تہا اوسوقت مصنفؒ کی مولفہ کتابین تفسیر حدیث فقہ عربیت اصول بیان تصوف تاریخ ادب مین تین سو تہین اوس کے بعد مصنف کا شہب خامہ میدان تصانیف مین گرم جولان رہا اور ڈیڑہ سو کتابون سے زیادہ تالیف اور تصنیف کین کل کتب مصنفہ کی تعداد مین اختلاف ہے لیکن ساڑہے چارسو کتابون مین اختلاف نہین ہے اس موقع پر اون کی فہرست لکہنے کی ضرورت نہین ہے تصانیف کے شمار سے یہ اندازہ ہوسکتا ہے کہ مصنف علامہ قدرت آلہی کا نمونہ تہے اور آپکی شان جس درجہ ارجمند تہی آپ کی تالیفات کی وہی ارجمند شان ہے آپکا علمی فیض ہر ایک اہل علم وفضل کا مربی ہے اور آپ کی کل تصانیف کا ایک کتبخانہ

مین جمع ہونا قریب ناممکن کے ہے جس کتب خانہ مین دیکہا جاوے دو چار دس پانچ کتابین عمدہ عمدہ موجود پائی جاتی ہین ہر ایک فن مین آپکی وسعت معلومات بحر ذخار کی مثل ہے جس مسئلہ کی تحقیق مین قلم اوٹھایا ہے نکات اور اسرار کے دریا فوارۂ قلم سے بہا دے ہین - ہر ایک کتاب معدن فیض ہے اور جواہر اسرار سے مالا مال تحقیق کے مراتب کو جس درجہ ترقی دی ہے آئندہ کے لئے طالبین کو مستغنی کر دیا ہے آپکے مدارج علوم ظاہریہ کی شان جیسی عالی تہی ویسی ہی آپکی مجاہدہ اور ریاضت اور کشف و کرامات کی شان نہایت درجہ رفیع تہی جس سے اہل معارف کو بہی حیرت ہے ایک فرد مین کلی انسانی اوصاف کا اجتماع بغیر اسرار قدرت حق جل و علی اور کوئی مرتصور نہین ہو سکتا اہل حقیقت اس راز کو بخوبی جانتے ہین -

مصنف علامہ نے کتاب عظیم القدر **خصائص کبری** کی ترتیب اور جمع مین بیس سال تک محنت شاقہ اوٹہائی ہے اور اتنی مدت تک خصائص رسالت مآب علیہ الصلوۃ والسلام کا تتبع کیا ہے جب یہ کتاب مرتب ہوئی اور اسکی ارفع شان دوسری تصانیف مین ممتاز ہوئی ایک ہزار خصائص سے زیادہ فراہم ہوگئین فی الحقیقت یہ بہی رسالت مآب علیہ الصلوۃ والسلام کا کامل اعجاز ہے کہ مصنف علامہ کے قلم کو اس میدان مین اسقدر گرم جولانی رہی اور شہسواران فن حدیث سے اس مضمار مین اوسکو سبقت کا مرتبہ حاصل ہوا پہر مصنف علامہ نے اوس بحر بے کنار کو ایک کوزہ مین لیا اور اوس کا نام انموذج اللبیب فی خصائص الحبیب رکہا روایت کیا گیا ہے کہ مصنف علامہ کے معاصرین مین سے بعض نے اوسکو اپنے نام سے مشہور کیا تہا جب مصنف کی نظر سے وہ کتاب گزری تو اس واقعہ کے اظہار مین ایک مقامہ لکہا اور اوس کا نام الفارق بین المصنف والسارق رکہا خصائص کا اختصار شیخ عبد الوہاب بن احمد الشعرانی رحمۃ نے جو ۹۷۳ھ مین وفات پائی ہے کیا ہے اور انموذج مذکور پر عبد الروف المناوی نے دو شرحین ایک کبیر اور دوسری صغیر لکہی ہین اور سراج الدین عمر بن علی بن الملقن الشافعی المتوفی ۸۰۴ھ اور جلال الدین بن عبد الرحمن بن عمر البلقینی المتوفی ۸۲۴ھ اور امام الکاملیہ اور قطب خضیری اور یوسف بن موسی الجذامی نے بہی خصائص نبویہ مین کتب تالیف کی ہین اور شیخ ابن حجر العسقلانی نے خصائص نبویہ لکہے ہین اوس کا نام انوار رکہا ہے مگر خصائص کبری مولفہ علامہ الشیخ جلال الدین السیوطی جامعیت کی حیثیت سے ناظرین کو جمیع تالیفات سے مستغنی کرتی ہے مصنف علامہ نے ۹۱۱ھ مین وفات پائی ہے آپکی مصنفہ کتب مین سے اکثر کتب ایسی نادر الوجود ہین جو بڑے بڑے نامور کتب خانون مین بہی اون کا وجود مثل وجود عنقا معدوم ہے اور علما کی مصنفہ کتب مین اون کا نام ہی باقی رہگیا ہے جس چیز کا وجود ہی نایاب ہو تو اوسکا سراغ بہم پہونچانا کیونکر ممکن ہو

اور بعض نادر کتب علماے فحول کے کتب خانون کی رونق کو بڑہاتی ہین اور عوام اون کے فیض سے
بالکل بے بہرہ ہین اونہین کتب مین سے کتاب جلیل الشان خصائص کبریٰ بہی تہی جسکی شہرت اور
تذکرے نامور علما کی مجالس مین تہے مگر اوس کے مطالعہ کا شرف کمتر لوگون کو حاصل تہا - اس خادم العلما
نے اس نظر سے کہ عمر عزیز کا بڑا قیمتی حصہ بیکار علوم و فنون کے مشغلہ مین صرف ہوا ہے اور آئیندہ بہی وہی
لایعنی مشاغل پیش نظر ہین انجام مین ان اوہام باطلہ کا نتیجہ بیہودہ افسوس ہے اور فرصت عمر فوت ہونے
کے بعد پشیمانی اور جگر خائی کا کوئی فائدہ نہین اور محشر مین داور محشر کے حضور مین کسی ایسے حسن عمل کے
پیش کش کرنے کا موقع نہین جو امت محمدیہ کے گروہ مین سرخروئی کا ذریعہ متصور ہو بامید تلافی مافات یہ
ارادہ کیا کہ ہادی سبل پیشواے رسل رحمة للعالمین خاتم النبیین حبیب رب العالمین کے سایہ دامان
رحمت مین پناہ ڈہونڈہی جاوے جس کے آسرے سے تب وتاب محشر کے آشوب سے نجات ملے اور
غلامان شہنشاہ کونین کے صف نعال مین کہڑے ہونے کا شرف نصیب ہو اس امید کے حصول کا ذریعہ اس
کتاب شرف انتساب کے ترجمہ کو ٹہیرایا جب تک توفیق آلہی کی یاری نہ ہو آدمی اپنے دینی اور دنیوی مقاصد
مین ہرگز کامیاب نہین ہوسکتا اور دامن فرصت زمانہ انسان ضعیف البنیان کے دست قدرت مین مشکل سے
آتا ہے گو ضیق اوقات فرصت جگر فشار رہی اور دل جمعی کے اسباب مین تفرقہ لیکن رحمت آلہی اور برکت
احوال شریف رسالت پناہی ستے ولکی ہر وقت توت بڑہائی زمانے کے موانع سے جب کبہی خیال سست
ہوا ہمت کرم مسید فیاض چیتی سے سامنے آئی الحمد للہ بندہ ضعیف اپنے ارادہ مین کامیاب ہوا اور
یہ ترجمہ شریفہ اپنی دل فریب صورت سے فروغ افزاے دیدہ ہوش ہوا مجہکو اس نظر سے اظہار تفاخر
کا موقع نہین ہے کہ مین ایک صاحب دستگاہ مترجم ہون یا مینے یہ نمایان کار دینی اپنی سعی سے
انجام دیا ہے بلکہ تفاخر کا یہ موقع ہے کہ دنیوی ہفوات مین میرا عزیز وقت رائگان نہ گیا بلکہ ایسے قابل قدر کار
مین عمر کا کچہہ حصہ صرف ہوا اگر شبانہ روز کی مبارک ساعات مین سے کسی نیک ساعت مین میرا قلم میرا
فکر اس سرمایہ آخرت کے فراہم کرنے مین مصروف ہوا ہو اور رب العزت جل جلالہ وعم نوالہ نے اس کار
کو نظر ترحم سے دیکہا ہو اور اوس کے حبیب شافع روز جزا کے حضور مین میرے بداعمالون کے ساتہہ یہ
حسن عمل پیش ہو کر خدمت غلامانہ نے درجہ پذیرائی پایا ہو اور مجہکو اپنے دامن شفاعت کے سایہ کا
مستحق ٹہیرایا ہو تو حاصل کونین اور مفاخر دارین کو کون رد کر سکیگا اللهم اجعلها نورا بين يدي ومن خلفي
يوم الجزاء امشي به في عرصات القيامة واجعل لي في الدنيا من الشرف العلامة ولذريتي من شر الشيطان
السلامة انك على كل شئ قدير وبالاجابة جدير سخن پرداز حضرات جنکی فصاحت بیانی کا ڈنکہ قلمرو ہند مین بج رہا ہے

رہا ہے اگر میرے اس زمزمہ اخلاص کو پست سمجھین یا اونکے گوش مذاق پر ناگوار ہو مجھکو اس کا کچھ افسوس
نہ ہوگا اس لئے کہ مین نے پہلے ہی سے اُردو مین تکلف اور تسلّف کے طریقون سے احتراز کیا ہے اور اپنے
بیان کا اسلوب نہایت معمولی اصول مطالب نگاری پر رکہا ہے مین ایک معمولی مترجم ہون عربی الفاظ کے
معانی ہندی زبان مین عوام الناس کے سمجھانے کے واسطے بیان کردیتا ہون مجھکو آرائش کلام اور تکلف
بیانی اور دنیوی شہرت منظور نہین ہے ورنہ مین بہت سے خیالی قصہ جات قالب تکلف مین گہڑسکتا اور
زبان آورون کی روش پر خیال بندی کے مراتب مین اغراق کرسکتا چنانچہ میری دستگاہ سخن فارسی زبان
مین مسلمہ اہل ہند وعجم ہے مجھکو اوس یاوہ سرائی کا اب افسوس ہے کہ عمر عزیز کس لایعنی مشغلہ مین صرف
ہوئی کاش توفیق ایزدی پہلے سے اس راستہ کی طرف رہبر ہوتی اور وقت رائگان کرنے کی ندامت
نہ ہوتی اس کے سوا عربیت اور ادب مین عمر کا جسقدر بڑا عزیز حصہ صرف ہوا وہ عظیم نعماے الٰہی سے ہے
جس کے طفیل سے آج ایسے گنجینہ حقائق کے جواہر پر مجھکو دسترس ہے فارسی اور اُردو مترجمون نے
اپنی فصاحت بیانی اور بلاغت ترجمانی کے مراتب کو بہت کچھہ ترقی دی ہے یہ امر اون کے مترجمہ
کتب سے متحقق ہوتا ہے کہ ایک زبان پر ہی اون کی قدرت منحصر نہ تہی بلکہ دونون زبانون کے
خزائن کی اون کی دست بیان مین کلید تہی مگر عربی زبان کے موارد کلم مین وہ تشنہ کام ہی رہے اور بقدر
امکان اس بحر بے کنار پر قبض وتصرف کیا اور بجز جرعہ اور اغتراف کے اون کو زیادہ کامیابی نہین
ہوئی مجھہ تشنہ لب وادی ناکامی کی کیا قدرت جو دریاے ذخار کو اپنے کوزہ دہان مین لے سکون
فارسی اور اُردو کی قلعی اوسوقت کہل جاتی ہے جبوقت عربی الفاظ کے مقابل وہ الفاظ استعمال
کرتے ہین بہرکیف ہر ایک مترجم نے مفہوم عربی عبارت کی تاویل اپنی اصطلاحی الفاظ مین کردیتا ہے
اوسکی فصاحت اور بلاغت کے موافق الفاظ لانے پر قدرت نہین رکہتا - اسلئے مین اپنی عجز بیانی کا
اعتراف کرکے حضرات کرام الناس کے روبروے زبان معذرت سے لغزش قلم اور سہو فکر کا معترف ہون
والعذر عند کرام الناس مقبول محمد عبد الجبار خان الشہیر بالآصفی النظامی منتظم مرافعہ محکمہ معتمدی
صرف خاص سرکار نظام دکن حرسہا اللہ عن الشرور والفتن فقط - ربیع الاول ۱۳۲۳ھ

تمت بالخیر

مَا كَانَ مُحَمَّدٌ اَبَآ اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِكُمْ وَلٰكِنْ رَّسُوْلَ اللّٰهِ وَخَاتَمَ النَّبِيّٖنَ

معدن جواہر معجزات نبویہ عمان لالی آیات بینات مصطفویہ براہین قواطع رسالت حجج سواطع نبوت
دلائل لوامع خصائص ذات خاتم المرسلین رحمۃ للعالمین شفیع المذنبین علت وجود عالم و آدم
نبی الامم رسول العرب والعجم صاحب قاب قوسین سید الثقلین خواجۂ دوسرا بشیر و کوکبۂ انبیا
مقدمۃ الجیش اصفیا مظہر شان لولاک لما حبیب کبریا احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلوات اللہ
علیہ و آلہ الکرام وصحبہ العظام ما دامت اللیالی والایام موسوم بہ

# معجزات نبی الوریٰ

اُردو ترجمہ

# خصائص کبریٰ

جو مولفہ خاتم المحدثین حجت اللہ فی العالمین امام ہمام شیخ جلال الدین سیوطی رح اور لب لباب
احادیث صحیحہ ہے بعہد دولت علیہ فخر الملوک والسلاطین رونق تاج و نگین کہف الامم بلاد العرب والعجم
قدر قدرت اعلیحضرت حضور پرنور نواب میر عثمان علیخان بہادر نظام سابع دکن خلد اللہ سلطنتہٗ
خادم العلما خاکسار محمد عبد الجبار خان آصفی نظامی منتظم مرافعہ محکمہ معتمدی صرف خاص و پیشی
خداوند اعلیحضرت حضور پرنور سرکار نظام دکن نے صاف الفاظ میں صحاف قلوب صافیہ کے
ملاحظہ کے لئے مرتب اور مدون کیا اور بتوفیق الٰہی احسن اوان میں

مطبع نامی مفید عام آگرہ میں بخش اہتمام محمد قادر علیخان صوفی طبع ہو کر شائع ہوا

# فہرست مضامین ترجمہ کتاب خصائص کبریٰ موسوم بہ معجزات النبی الورا

تمت

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## یہ باب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی اس خصوصیت کے بیان مین ہی کہ کل انبیاء سے آپ اول پیدا ہوئی ہین اور آپکی نبوت کل انبیا کی نبوت پر مقدم ہی اور آپکے واسطے انبیا علیہم السلام سے عہد لیا گیا ہے

ابن ابی حاتم نے اپنی تفسیر مین اور ابونعیم نے دلائل مین بہت سے طریقون سے قتادہ سے قتادہ نے حسن سے حسن نے ابوہریرہ رضؓ سے ابوہریرہ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے اللہ تعالی کے قول واذ اخذنا من النبیین میثاقہم کے معنی مین روایت کی ہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ مین کل انبیا سے اول پیدا ہوا ہون اور خلق کی طرف کل انبیا سے آخر بھیجا گیا ہون (اللہ تعالی نے سب انبیاء سے پہلے آپکو پیدا کیا ہے اور سب انبیا سے پہلے آپ سے عہد لیا گیا ہے۔)

ابوسہل القطان نے اپنے امالی کے جزو مین سہل بن صالح الہمدانی سے روایت کی ہے سہل نے کہا مینے ابوجعفر محمد بن علی سے پوچھا یہ کیونکر ہوا کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم سب انبیا سے مقدم ہین اور حال یہ ہے کہ اون سب انبیا سے جو بھیجے گئے ہین آپ آخر ہین ابوجعفر نے کہا کہ اللہ تعالی نے جسوقت بنی آدم کی پشتون سے اونکی ذریتون کو نکالا اور اونکو اونکے نفوس پر شاہد ٹھہرا کے اون سے پوچھا الست بربکم جنھون نے (بلی) کہا تھا محمد صلعم اون سب سے اول تھے اسواسطے آپ سب انبیا سے مقدم ہین اور جو انبیا کہ بھیجے گئے ہین آپ اون سے آخر بھیجے گئے ہین۔

احمد نے اور بخاری نے اپنی تاریخ مین اور طبرانی اور حاکم اور بیہقی اور ابونعیم نے میسرۃ الفجر سے

روایت کی ہے میسرہ نے کہا میں نے محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا آپ کس وقت نبی تھے آپ نے فرمایا میں اوسوقت نبی تھا کہ آدم علیہ السلام روح اور جسم کے درمیان تھے۔

احمد اور حاکم اور بیہقی نے عرباض بن ساریہ سے روایت کی ہے کہا کہ میں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے آپ فرماتے تھے کہ میں اللہ تعالی کے نزدیک ام الکتاب میں اوسوقت خاتم النبیین تھا کہ آدم علیہ السلام اپنی طینت میں بے جان پڑے ہوئے تھے۔

حاکم اور بیہقی اور ابونعیم نے ابوہریرہ رض سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا آپکو کب نبوت واجب ہوئی تھی آپنے فرمایا کہ آدم علیہ السلام کے پیدا ہونے اور آدم میں روح پہونکے جانے کے درمیان جو وقت تھا اوس وقت میں میری نبوت واجب ہوئی۔

بزار نے اور طبرانی نے (اوسط) میں اور ابونعیم نے شعبی کے طریق سے ابن عباس رض سے روایت کی ہے ابن عباس رض نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا آپ کس وقت نبی تھے آپنے فرمایا میں اوسوقت نبی تھا کہ آدم علیہ السلام روح اور جسم کے درمیان تھے۔

ابونعیم نے صنابحی سے روایت کی ہے حضرت عمر رض نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا آپ کس وقت نبی کئے گئے آپنے فرمایا میں اسوقت نبی کیا گیا کہ آدم علیہ السلام بے جان مٹی میں پڑے تھے۔ یہ حدیث مرسل ہے۔

حدیث مرسل

ابن سعد نے ابن ابی جدعاء سے روایت کی ہے کہا ہے میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا آپ کسوقت نبی تھے آپنے فرمایا جسوقت آدم علیہ السلام روح اور جسم کے درمیان تھے میں نبی تھا۔

ابن سعد نے مطرف بن عبداللہ بن الشخیر سے روایت کی ہے کہ ایک مرد نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا آپ کسوقت نبی تھے آپنے فرمایا کہ آدم علیہ السلام روح اور مٹی کے درمیان تھے یعنی (ابھی پیدا نہیں ہوئے تھے) میں نبی تھا۔

ابن سعد نے عامر سے روایت کی ہے کہا ہے ایک مرد نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا آپ کس وقت نبی ہوئے آپنے فرمایا مجھسے ایسی حال میں میثاق لیا گیا کہ آدم علیہ السلام روح اور جسم کے درمیان تھے۔

طبرانی اور ابونعیم نے ابومریم غسانی سے یہ روایت کی ہے کہ ایک اعرابی نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا

آپکی نبوت سے اول کیا شے تہی آپنے فرمایا اللہ تعالی نے مجھسے میثاق لیا جیسے اللہ تعالی نے اور انبیا سے میثاق لیا اور میرے واسطے میرے باپ ابراہیم علیہ السلام نے دعا کی تہی۔ اور عیسی علیہ السلام نے میری بشارت دی تہی اور میری مان نے اپنے خواب مین دیکھا تھا کہ اونکے دونون پاؤن کے درمیان سے ایک ایسا چراغ نکلا کہ اوس سے شام کے قصور روشن ہوگئے۔

(فائدہ) شیخ تقی الدین سبکی رح نے اپنی کتاب (التعظیم والمنۃ فی لتومنن بہ ولتنصرنہ) مین کہا ہے کہ اس آیت شریف مین نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی بلند نامی اور قدر عالی کی وہ تعظیم ہے کہ مخفی نہین ہے آپکی اس بلند نامی اور تعظیم کے ساتہہ اگر یہ تقدیر کیا جاے کہ آپکا آنا انبیا کے زمانہ مین ہو تو آپ کل انبیا کی طرف مرسل ہونگے پس آپکی نبوت اور رسالت آدم علیہ السلام کے زمانہ سے قیامت تک جمیع خلق کیواسطے عام ہوگی۔ اور کل انبیا اور انبیا کی کل امتین آپکی امت سے ہونگی اور آنحضرت صلعم کے قول شریف (بعثت الی الناس کافۃ) کے ساتھ آپکے زمانہ سے قیامت تک جو آدمی ہونگے وہ مختص نہونگے بلکہ یہ قول اون آدمیون کو بھی شامل ہوگا جو اوسنے قبل گذر گئے ہین اس تقریر سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے قول شریف (کنت نبیا وآدم بین الروح والجسد) کے معنی ظاہر ہوتے ہین اور جس شخص نے اسکی تفسیر یون کی ہے اللہ تعالی کے علم مین تھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم زمانہ مستقبل مین نبی ہونگے تو وہ شخص اوس معنی کی طرف نہین پہونچا جسکو ہمنے بیان کیا ہے اسلیے کہ اللہ تعالی کا علم جمیع اشیا پر محیط ہے اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا نبوت کیساتھ وصف اوسوقت مین جو ہے تو یہ سزاوار ہے کہ اس وصف سے یہ سمجھا جاے کہ وہ ایسا امر ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کیواسطے اوسوقت مین ثابت تھا اور اسی واسطے آدم علیہ السلام نے آپکا نام (محمد رسول اللہ) عرش پر لکھا دیکھا تھا پس یہ لابد ہے کہ وہ معنی اوسوقت مین ثابت ہون یعنی یہ کہا جاے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اوسوقت نبی تھے۔ اور اگر اس قول سے مجرد علم الہی مراد ہو۔ کہ آپ زمانہ مستقبل مین نبی ہونگے تو آپکی خصوصیت اس طور پر ہوگی کہ آپ نبی تھے اور آدم علیہ السلام روح اور جسم کے درمیان تھے اس لیے کہ اللہ تعالی کو جمیع انبیا کی نبوت کا اوسوقت اور اوسکے قبل علم تھا پس نبی صلی اللہ علیہ وسلم کیواسطے کوئی خصوصیت لابد ہے اوس خصوصیت کی وجہ سے آپنے اپنی امت کو آگاہ کرنے کے لئے اوس خبر سے خبر کی تا کہ اللہ تعالی کے نزدیک آپکا جو مرتبہ ہے اوسکو آپکی امت جان لے اور اس سے آپکی امت کو خیر حاصل ہو

شیخ تقی الدین رح نے کہا ہے کہ اگر تم یہ اعتراض کروگے کہ اس مرتبہ پر جو قدر زاید ہے مین اوسقدر
زاید سمجھنا چاہتا ہون اسلئے کہ نبوت ایک ایسا وصف ہے کہ یہ لابد ہے کہ جو شخص اس وصف سے
موصوف ہو وہ موجود ہوا ور نبوت کے وصف کے ساتھ اتصاف نہین ہوتا ہے مگر چالیس سال کے
بعد قبل وجود اور ارسال کے کیونکر آپ اس وصف کے ساتھ متصف ہونگے اور اگر یہ وصف قبل
وجود اور ارسال کے صحیح ہوگا تو آپکے سوا جو انبیا ہین تو اونکے واسطے بھی ایسا ہی ہوگا۔

اس اعتراض کا جواب مین یہ دیتا ہون کہ حدیث مین آیا ہے اللہ تعالی نے روحون کو جسمون سے
پہلے پیدا کیا ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اس قول شریف (کنت نبیا) سے آپکی روح مبارک یا آپکی
حقیقت اقدس کی طرف اشارا ہے اور حقایق ایسے ہین کہ ہمارے عقول اونکی معرفت سے قاصر ہین اور حقایق
کو نہین جانتا ہے مگر اونکا خالق اور حقایق کو وہ لوگ جانتے ہین جنکو خالق نے نور الہی سے مدد دی ہے
پھر یہ امر ہے کہ وہ حقائق جو ہین اونمین سے ہر ایک حقیقت کو جو وصف جس وقت مین
اللہ تعالی اچاہتا ہے اوسوقت مین دیتا ہے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی حقیقت جو تھی وہ آدم علیہ السلام
کے پیدا ہونے سے پہلے تھی اللہ تعالی نے وہ وصف آپکو اس طور پر دیا کہ اوس حقیقت کی پیدایش اوس
وصف کیواسطے مستعد تھی اور اوس وصف کی افاضت اوس حقیقت پر اوسوقت سے کی تھی پس آپ
نبی ہوگئے اور آپکا نام مبارک عرش پر لکھا اور اللہ تعالی نے آپکی رسالت کیساتھ آپکی خبر دی تاکہ اللہ تعالی کے
فرشتے اور اونکے سوا جو لوگ ہین آپکی اوس بزرگی کو جو اللہ تعالی کے نزدیک ہے جان لین پس یہ جان لینا چاہئے
کہ آپکی حقیقت اوسی وقت سے موجود ہے اگرچہ آپکا وہ جسم شریف جو اوس حقیقت سے متصف ہے
متاخر ہوا ہے اور آپکی حقیقت اون اوصاف شریفہ سے جنکی افاضت حضرت آلہیت سے آپ پر
ہوئی ہے اوسی وقت سے متصف تھی اور آپکا مبعوث ہونا اور تبلیغ احکام رسالت اور ہر ایک وہ وصف
جو آپکے واسطے ہے اللہ تعالی کی جہت سے متاخر ہے اور آپکی ذات مبارک اور حقیقت اقدس کے
اہل ہونے کی جہت سے ہر ایک وصف معجل ہے اوسمین تاخیر نہین ہے اور ایسے ہی آپکا نبی ہونا اور آپکو
کتاب دی جانی اور امر و نہی اور نبوت ہے کہ یہ کل اوصاف آپکو اوسی وقت مین دئے گئے ہین اور متاخر

نہین ہوا ہے مگر آپکا موجود ہونا اور منتقل ہوتا اوسوقت تک کہ آپ نے ظہور فرمایا۔

اور آپکے سوا جو شخص اہل کرامت سے ہے اللہ تعالی کبھی اوس کرامت کی افاضت اوسپر اوسکے وجود کے بعد اوس مدت مین کرتا ہے جس مدت مین اللہ تعالی سبحانہ چاہتا ہے اسمین شک نہین ہے کہ جو شے ظہور مین آتی ہے اللہ تعالی اوسکو ازل سے جانتا ہے اللہ تعالی کا علم جو اوس شے کے ساتھہ ہوتا ہے ہم اوس علم کو شرعی اور عقلی دلایل سے جانتے ہین اور اون اشیا مین سے اوس شے کو آدمی جانتے ہین جو اپنے ظہور کے وقت اونکی طرف پہونچتی ہے جیسے کہ آدمیون کو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت کا علم ہوا جسوقت قرآن شریف آپ پر نازل ہوا اور اول بار جبرئیل علیہ السلام آپ کے پاس آئے اور یہ امر اللہ تعالی کے افعال مین سے ایک فعل ہے جو منجملہ اوسکی معلومات اور اوسکی قدرت کے آثار اور اوسکے ارادہ اور اوسکے اختیار سے اوس محل خاص مین ہوتا ہے کہ وہ محل اون افعال آلہی سے متصف ہوتا ہے یہ دو مرتبہ ہین **اول مرتبہ** برہان سے معلوم ہے اور **دوسرا مرتبہ** معاینہ سے ظاہر ہے یعنی جس وقت وہ فعل خارج مین موجود ہوا تو مخلوق نے اوسکا معاینہ کیا اور ان دونون مرتبون کے درمیان اللہ تعالی کے اون افعال کے وسایط ہین کہ بحسب اختیار آلہی وہ حادث ہوتے ہین اون افعال الہی مین سے وہ فعل ہے کہ اپنے ظہور کے بعد آدمیون کو ظاہر ہوتا ہے اور اون افعال مین سے وہ فعل ہے کہ اوس سے اوس محل کو کمال حاصل ہوتا ہے جس محل مین وہ واقع ہوتا ہے اگرچہ وہ فعل مخلوق مین سے کسی پر ظاہر نہین ہوتا ہے وہ فعل اوس کمال کیطرف منقسم ہوتا ہے کہ وہ کمال محل کے پیدا ہونے کے وقت سے محل کے مقارن ہوتا ہے اور وہ فعل اوس کمال کی طرف منقسم ہوتا ہے کہ وہ کمال محل کے پیدا ہونے کے بعد محل کو حاصل ہوتا ہے اور اوس کا علم ہمکو نہین ہوتا ہے مگر خبر صادق کے ساتھ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی شان یہ ہے کہ آپ خیر خلق ہین تو مخلوق کے واسطے آپکے کمال سے کوئی کمال اعظم نہین ہے اور جو محل آپکے شرف کا ہے مخلوق کے واسطے اوس سے اشرف کوئی محل نہین ہے۔

وہ کمال کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو آدم علیہ السلام کے پیدا ہونے سے پہلے رب العزت سے حاصل

ہوا ہے اوسکو ہمنے خبر صحیح سے پہچانا ہے اور اللہ تعالی نے اوسی وقت سے آپکو نبوت عطا فرمائی ہی
پھر یہ امر ہے کہ اللہ تعالی نے آپکے واسطے انبیا سے مواثیق لیے ہین تا کہ انبیا علیہم السلام یہ جان
لین کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اونپر مقدم ہین اور آپ اونکے نبی اور رسول ہین جو مواثیق انبیا سے
لیے گئے وہ خلیفہ کرنے کے معنی مین ہین اسی سبب سے آیت شریفہ (لتؤمننن بہ ولتنصرنہ)
پر لام قسم داخل ہوا ہے۔

(دوسر الطیفہ) نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے واسطے انبیا سے جو مواثیق لیے گیے ہین گویا وہ مواثیق
اوس بیعت کی قسمین ہین کہ خلفا کیواسطے لی جاتی ہین اور خلفا کی خلافت کی بیعت کے واسطے
جو قسمین لی جاتی ہین شاید وہ قسمین اسی مقام سے لی گئی ہون۔
رب سبحانہ کی طرف سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ عظیم تعظیم جو ہے اسکی طرف غور کرو جس وقت
تمنے اسکو پہچان لیا تو تم یہ جان لوگے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم ہی انبیا علیہم السلام کے نبی ہین اور
اسی واسطے یہ امر ظاہر ہوا ہے کہ آخرت مین جمیع انبیا آپکے جھنڈے کے نیچے ہونگے اور دنیا مین
بھی ایسا ہی ہوا ہے کہ شب معراج مین نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے انبیا کو نماز پڑہائی تھی آپ اونکے
امام ہوئے تھے اگر آپکے آنے کا اتفاق آدم اور نوح اور ابراہیم اور موسی اور عیسی علیہم السلام کے
زمانہ مین ہوتا تو ان انبیا اور انکی امتون کو آپ پر ایمان لانا اور آپکی نصرت کرنا واجب ہوتا اللہ تعالی
نے انبیا علیہم السلام سے اس امر کے ساتھہ میثاق لیا ہے آپ کی نبوت انبیا پر اور آپکی رسالت انبیا
کی طرف یہ وہ معنی ہے کہ آپکے واسطے حاصل ہے اور اسکے سوا نہین ہے کہ آپکا امر اسپر موقوف ہے
کہ انبیا آپکے ساتھہ جمع ہون اس امر کا توقف انبیا علیہم السلام کے وجود کی طرف راجع ہے کہ وہ آپکے
زمانہ مین موجود نہ تھے توقف اس طرف راجع نہین ہے کہ انبیا کا وجود جس چیز کا اقتضا کرتا ہے وہ اوسکے
ساتھہ متصف نہ تھے اور اس امر کے درمیان فرق ہے کہ فعل قبول محل پر موقوف ہوا اور فعل فاعل
کی اہلیت پر موقوف ہوا اس جگہہ فعل کا توقف نہ فاعل کی جہت سے ہے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم
کی ذات مبارک کی جہت سے فعل کا توقف اوس زمانہ کے وجود کی جہت سے ہے کہ وہ زمانہ فعل کو شامل

ہے اگر وہ فعل انبیا علیہم السلام کے زمانہ مین پایا جائیگا تو انبیا کو بلاشک آپکا اتباع لازم ہوگا اسواسطے
عیسی علیہ السلام آخر زمانہ مین آپکی شریعت پر آئینگے عیسی علیہ السلام علی حالہ نبی کریم ہین ایسا نہین
ہے جیسا کہ بعض لوگ گمان کرتے ہین کہ عیسی علیہ السلام آئین گے اور اس امت محمدیہ سے ایک
شخص ہونگے بیشک یہ امر ہے کہ عیسی علیہ السلام امت محمدیہ سے ایک شخص ہونگے اوس وجہ سے
جو ہمنے کہا ہے کہ عیسی علیہ السلام نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا اتباع کرینگے اور عیسی علیہ السلام ہمارے
نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی شریعت مین قرآن اور سنت اور ہر ایک اوس شے کے ساتھ کہ امر و نہی کی
قسم سے ہے اور قرآن اور سنت سے ہے حکم کرینگے یہ امر عیسی علیہ السلام کے ساتھ اوس طور پر
متعلق ہے جیسا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی باقی امت کے ساتھ متعلق ہے اور عیسی علیہ السلام علی حالہ
نبی کریم ہین آپکی کوئی شے کم نہین ہوئی ہے۔

اور ایسے ہی یہ امر ہے کہ اگر نبی صلی اللہ علیہ وسلم حضرت عیسی علیہ السلام کے زمانہ مین یا موسی اور ابراہیم اور نوح
اور آدم علیہم السلام کے زمانہ مین مبعوث ہوتے تو سب انبیا علیہم السلام اپنی اپنی نبوت اور رسالت ہی
پر برقرار رہتے اور اپنی امت کے نبی اور رسول ہوتے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم ان سب انبیا کے نبی
اور اونکی جمیع امتون کے رسول ہوتے پس آپکی نبوت اور رسالت اعم اور اشمل اور اعظم ہے اور ان
انبیا کی شرایع کے ساتھ اصول مین آپکی شریعت متفق ہے اسلیئے کہ شرایع کے اصول مختلف نہین
ہوتے ہین۔

نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی شریعت کا تقدم اون مسائل مین کہ فروعات کی قسم سے ہین اور اونمین اختلاف
واقع ہونے کا احتمال ہے یہ تقدم یا بر سبیل تخصیص ہے یا بر سبیل نسخ ہے یا نہ نسخ ہے اور نہ تخصیص ہے بلکہ
جو امتین پہلے زمانہ مین تھین اور اونکے انبیا جو شریعت لائے تھے اون اوقات مین وہ شریعت نبی
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شریعت تھی۔ اور اسوقت مین بہ نسبت اس امت کی یہ شریعت ہے احکام
کی حالت یہ ہے کہ اختلاف اشخاص اور اختلاف اوقات سے مختلف ہوتے ہین اس معنی سے ہمکو ان
دونون حدیثون کے معنی ظاہر ہوگئے کہ ہمسے مخفی تھے اون دونون حدیثون سے ایک حدیث نبی صلی اللہ علیہ وسلم

کا قول شریف (لعبثت الی الناس کافة) ہے ہم یہ گمان کرتے تھے کہ جو لوگ آپکے زمانہ سے قیامت تک ہونگے آپ اونکی طرف مبعوث ہوئے ہین اور اب یہ ظاہر ہوا کہ اول اور آخر جمیع مخلوق کی طرف آپ مبعوث ہوئے ہین۔

اور دوسری حدیث شریف نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا قول مبارک (کنت نبینا وآدم بین الروح والجسد) ہے کہ آپکا اوس وقت مین نبی ہونا کہ آدم علیہ السلام روح اور جسم کے درمیان تھے ہم گمان کرتے تھے کہ آپکا نبی ہونا بالعلم ہے اب یہ ظاہر ہوا کہ آپکے نبی بالعلم ہونے پر زاید امر ہے اوس طریق پر کہ ہمنے اسکی شرح کی ہے اور حال کا افتراق نہین ہے مگر آپکے جسم شریف کے وجود کے مابعد اور آپ کے چالیس سال کو پہونچنے مین اور اس مرتبہ سے ماقبل افتراق حال کا اون آدمیون کی بہ نسبت ہے جنکی طرف آپ بھیجے گئے ہون اور وہ آدمی آپکے کلام شریف سننے کے اہل ہون افتراق حال کا آپ کی بہ نسبت نہین ہے بلکہ اون لوگون کی بہ نسبت بھی نہین ہے اگر اسکے قبل وہ ان امور کے واسطے اہل ہون احکام کا شرطون پر معلق کرنا کبھی بہ نسبت محل قابل ہوتا ہے اور کبھی بہ نسبت فاعل متصرف ہوتا ہے اس جگہہ احکام کا معلق کرنا نہین ہے مگر بحسب محل قابل وہ محل قابل وہ ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم جن لوگون کی طرف مبعوث ہون وہ موجود ہون اور سماع خطاب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو قبول کرین اور آپکا وہ جسم شریف کہ اون لوگون سے اپنی زبان سے خطاب کرے وہ موجود ہو۔ اسکی ایسی مثال ہے جیسے کسی لڑکی کا باپ کسی مرد کو وکیل کرکے یہ کہے کہ جس وقت تو کفو کو پاوے تو میری بیٹی کا نکاح کردیجیو پس یہ توکیل صحیح ہوگی اور وہ مرد وکالت کیواسطے اہل ہوگا اور اوسکی وکالت ثابت رہیگی اور کبھی تصرف کا موقوف ہونا کفو کے وجود پر ہوتا ہے کہ کفو نہین پایا جاتا مگر ایک مدت کے بعد کفو کا ایک مدت کے بعد پایا جانا وکالت اور اہلیت وکیل مین عیب نہین لگاتا ہے سبکی رح کا کلام بلفظہا تمام ہوا۔ واللہ اعلم۔

## یہ باب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی اس خصوصیت مین ہی کہ آپکا نام مبارک اللہ تعالیٰ کی نام مبارک کیساتھ عرش پہ اور کل اون چیزون پر لکھا ہوا ہے جو ملکوت مین ہین

حاکم اور بیہقی نے اور طبرانی نے اپنی کتاب (صغیر) مین اور ابو نعیم اور ابن عساکر نے حضرت عمر ابن الخطاب

رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ آدم علیہ السلام نے
جسوقت خطا کی توبہ عرض کی اے رب مین تجھکو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی قسم دیتا ہون تو میرے ساتھ
کچھہ نکر مگر مجھکو بخشدے رب العزت نے آدم علیہ السلام سے پوچھا اے آدم تمنے محمد صلی اللہ علیہ وسلم
کو کیونکر پہچانا آدم علیہ السلام نے عرض کی کہ تو نے جسوقت مجھکو اپنے ہاتھ سے پیدا کیا اور تو نے
مجھہ مین اپنی روح پہونکی مینے اپنا سر اوٹھایا تو عرش کے ستونون پر (لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ) لکھا دیکھا
مین نے یہ جانا کہ تو نے اپنے نام کے ساتھ نہین ملایا مگر اوس شخص کے نام کو جو تیرے نزدیک خلق مین
زیادہ دوست ہے اللہ تعالیٰ نے فرمایا اے آدم تمنے سچ کہا اگر محمد صلی اللہ علیہ وسلم نہوتے تو مین تمکو پیدا
نکرتا ابن عساکر نے کعب الاحبار رض سے روایت کی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے انبیا اور مرسلین کی تعداد
کے موافق آدم ع پر عصا نازل کئے (اس مقام پر اصل کتاب مین ، شاید کچھہ عبارت رہگئی ہے) پھر
آدم علیہ السلام نے اپنے فرزند حضرت شیث علیہ السلام سے مخاطب ہوکے فرمایا اے میرے پیارے
بیٹے تو میرے بعد میرا خلیفہ ہے تو خلافت کو تقویٰ کی عمارت اور عروۃ الوثقی کے ساتھ لے جسوقت
تو اللہ تعالیٰ کا ذکر کرے تو اوسکے ساتھ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر کیجو اسلیئے کہ مینے آپکا نام شریف
اوسوقت مین ساق عرش پر لکھا دیکھا تھا کہ مین روح اور مٹی کے درمیان تھا پھر مینے آسمانون کا طواف
کیا مینے آسمانون مین کوئی جگہہ نہین دیکھی مگر محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا نام مبارک اوس جگہہ پر لکھا دیکھا
اور میرے رب نے مجھکو جنت مین ٹھیرایا مینے جنت مین کوئی قصر اور کوئی غرفہ نہین دیکھا مگر محمد صلی اللہ علیہ وسلم
کا نام مبارک اوس پر لکھا دیکھا۔ اور مینے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا نام شریف حورعین کے سینون پر اور قصب
آجام جنت کے پتون پر (یعنی جنت مین جو جنگل ہین اونکے بانسونکے پتونپر) اور درخت طوبیٰ کے پتون پر اور
سدرۃ المنتہی کے پتون پر اور حجابون کے اطراف مین اور ملائکہ کی آنکھون کے درمیان لکھا دیکھا ہے اے
میرے فرزند تو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے ذکر کی کثرت کیجو اسلیئے کہ ملایکہ اپنے کل وقات مین آپکا ذکر کیا کرتے ہین

ابن عدی اور ابن عساکر نے انس رض سے روایت کی ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جسوقت
مجھکو معراج ہوئی آپنے ساق عرش پر (لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ ایدتہ بعلی) لکھا دیکھا۔

ابن عساکر نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے روایت کی ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ معراج کی رات مین مینے ساق عرش پر (لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ ابوبکر الصدیق عمر الفاروق عثمان ذو النورین) لکھا دیکھا۔

ابو یعلی نے اور طبرانی نے اپنی (اوسط) مین اور ابن عساکر نے اور حسن بن عرفہ نے اپنے جزو مشہور مین ابوہریرہ رض سے روایت کی ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا شب معراج مین مجھکو آسمان پر لے گئے مین کسی آسمان پر نہین گذرا اگر مینے اپنا نام اوس آسمان پر (محمد رسول اللہ و ابوبکر الصدیق خلفی) لکھا پایا یعنی ابوبکر الصدیق میرے خلیفہ ہین۔

بزار نے ابن عمر رض سے روایت کی ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس وقت مجھکو آسمان کی طرف لے گئے مین کسی آسمان پر نہین گذرا اگر مینے اپنا نام محمد رسول اللہ اوس آسمان مین لکھا پایا۔

دارقطنی نے افراد مین۔ اور خطیب اور ابن عساکر نے ابو درداء سے روایت کی ہے اونہون نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کی ہے آپنے فرمایا کہ مینے شب معراج مین عرش پر ایک سبز پارچہ یا سبز پردہ دیکھا اوسمین سفید نور سے (لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ ابوبکر الصدیق عمر الفاروق) لکھا دیکھا

ابن عساکر نے جابر رض سے تخریج کی ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جنت کے دروازہ پر (لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ) لکھا ہوا ہے۔

ابو نعیم نے حلیہ مین ابن عباس رض سے روایت کی ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جنت مین کوئی درخت نہین ہے کہ اوسپر کوئی پتا ہے مگر اوس پتہ پر (لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ) لکھا ہوا ہے۔

حاکم نے ابن عباس رض سے روایت کی ہے اور اس حدیث کو صحیح کہا ہے اللہ تعالی نے عیسی علیہ السلام کی طرف یہ وحی بھیجی کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لاؤ اور جو لوگ تمہاری امت سے آپکو پاوین اونکو امر کرو کہ آپ پر وہ ایمان لاوین اگر محمد صلی اللہ علیہ وسلم نہ ہوتے تو مین آدم کو پیدا نکرتا اور نہ جنت اور نہ دوزخ کو پیدا کرتا مین نے عرش کو پانی پر پیدا کیا عرش نے اضطراب کیا مینے عرش پر (لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ) لکھا عرش ٹھیر گیا۔ ذہبی نے کہا ہے کہ اس حدیث کی سند مین عمرو مین اوس ہے یہ نہین جانا جاتا

